# اسرار حروف صوامت

(ایک ایسی کتاب جس کی تلاش آپ کو برسوں سے تھی)

| حطك | ادهو | عصر | لمس |
|---|---|---|---|
| لمس | عصر | ادهو | حطك |
| ادهو | حطك | لمس | عصر |
| عصر | لمس | حطك | ادهو |

۱۷۸ ۱۸۳ ۱۸۲

۱۸۵ ۱۸۱ ۱۷۷

۱۸۰ ۱۷۹ ۱۸۴

مصنف شہزادہ منظور علی سموں


## مکتبہ روحانیات

0300-6351192
0333-6158193

نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان کینٹ

# اسرار حروف صوامت

## (ایک ایسی کتاب جس کی تلاش آپ کو برسوں سے تھی)

کتاب ہذا کا مسودہ تحریر کیئے عرصہ 10 سال ہو چکے ہیں۔ حروف صوامت اعمال بلاشبہ بہت پُر تاثیر ہوتے ہیں۔ کئی بار پرنٹنگ کے مراحل میں سخت پریشانیاں بھی آئیں، جس کے باعث یہ کتاب شائع نہ ہو سکی۔ بہت ورد وظائف اور اعمال خیر وصدقہ دینے کے بعد کتاب ہذا ''اسرار حروف صوامت'' ممکن ہو سکی۔

قارئین سے التماس ہے کہ اس کتاب کو معمولی نہ سمجھا جائے۔ ہر عمل قواعد عملیات کو مدنظر رکھتے ہوئے کیا جائے۔ ہر عمل کا صدقہ لازمی دیا جائے۔ عمل کے آغاز سے قبل مصنف کتاب یا ادارہ سے اجازت لینا لازمی ہے تاکہ رجعت عمل سے محفوظ رہا جاسکے۔

مصنف

شہزادہ منظور علی سموں

# ادارہ روحانیات

## فہرست مضامین

# خبردار



شکریہ

باب نمبر1

## ''شعر''

سب کا یہی ہے خیال دیکھو
حروف صوامت کا عجب کمال دیکھو
سوچ سمجھ کر کچھ غور کرو
زکات نکال کر بعد میں اعمال دیکھو
قواعد و ہدایات کو نہ بھول جانا
نقش بھرو تو پہلے تم چال دیکھو
کام ہونے کی سو فیصد گارنٹی ہے
کیا کہتا ہے سائل صرف تم سوال دیکھو
ایک منٹ سے لیکر چوبیس گھنٹے کے اندر
جاگتی ہوئی آنکھوں سے سارا حال دیکھو
حروف صوامت کی دنیا تعریف کرے گی
دو گھنٹے کی زکات کا اثر پورا سال دیکھو

''شہزادہ منظور علی سموں''

# بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

## ''اپنی بات''

الحمد اللہ مجھے علوم روحانی کا شوق 1990ء سے پیدا ہوا۔ جب میں اپنے ہی شہر ٹنڈو محمد خان کے مڈل سکول میں ساتویں جماعت کا طالب علم تھا۔ اس وقت میری عمر تقریباً 14 سال تھی اور آج اللہ تعالٰی کے فضل سے زندگی کے 30 ویں سال میں سفر کر رہا ہوں۔ عملیات کی دنیا میں شوق پیدا ہونے کی وجہ میرا کلاس فیلو ہے۔ ایک دن وہ اپنے چچا کی کتاب جو عملیات پر مشتمل تھی مجھے دکھائی اس کتاب کو پڑھنے کے بعد مجھے وہ کتاب بہت دلچسپ لگی اور دل میں شوق پیدا ہوا کہ میں بھی اس علم کو سیکھوں کچھ دنوں کے بعد وہی کتاب میں نے شہر کے بک اسٹال سے خرید لی اور کتاب کا مطالعہ دوبارہ شروع کر دیا جیسے جیسے کتاب پڑھتا جارہا تھا میں بہت متاثر ہوتا جارہا تھا۔ اس کتاب کو میں گھر میں چھپ کر پڑھتا رہا تا کہ والدین ناراض نہ ہو جائیں۔ اس کے بعد مزید عملیات کی کتابیں خرید کر ان کا مطالعہ کرتا رہا اور یہ سلسلہ دن بہ دن آگے بڑھتا رہا ساتھ ہی ان کتابوں پر غور وفکر کرتا رہا اور عملیات کے بارے میں ہدایات اور قواعدات کو کمپیوٹر کی طرح دماغ میں سنبھال کر رکھ دیا یہ سلسلہ 1998ء تک روز وشور سے چلتا رہا۔ اس دوران مختلف علوم جیسے کہ علم نجوم، علم رمل، علم اعداد کے علاوہ دیگر کورسز کو بھی سیکھتا رہا اب تک بھی سیکھ رہا ہوں کچھ عرصے کے بعد یہ بات ذہن میں آئی کہ میں جو تھوڑا کچھ سیکھا ہوں وہ مخلوق کی بھلائی کے لیے دل کی سچائی کے ساتھ ظاہر کروں اور پریشان لوگوں کی مدد کروں۔ آخر کار میرا یہ فیصلہ رب تعالٰی کی بارگاہ میں منظور ہوا۔ اور روحانی علم کا میرا پہلا مضمون ماہنامہ ایک روحانی ماہنامہ میں اپریل 1999ء میں شائع ہوا۔ اس کے بعد میں نے دیگر رسالوں اور جنتریوں میں بھی لکھنا شروع کر دیا۔ الحمد اللہ لوگ میرے مضامین کو خوب پسند کرنے لگے۔ اور اس طرح میری ہمت افزائی قارئین نے بہت

کی اور قارئین کے پرزور اسرار پر ہی میں نے کتاب لکھنے کا فیصلہ کیا لیکن سوچنے لگا کہ کس موضوع پر لکھا جائے اس کے لیے میں نے قارئین کے سابقہ ریکارڈ ان کے پسندیدگی کے مضامین اور ٹیلیفون پر کئی قارئین کی فرمائش پر آخر کار اس نتیجے پر پہنچا کہ قارئین حضرات میرے حروف صوامت کے مضامین اور عملیات کو زیادہ پسند کرتے ہیں۔لہذا میں نے ان تمام باتوں کو مدنظر رکھ کر ''اسرار حروف صوامت'' کے عنوان سے ایک کتاب شائع کرنے کیلیئے اپنے کام کا آغاز کر دیا۔اللہ تعالٰی کے فضل وکرم سے جیسے جیسے دن گذرتے رہے تو قسمت کا ستارہ بھی ساتھ دینے کے لیئے چمک اٹھا اللہ تعالٰی کے فضل وکرم اور قارائین کی دعاؤں اور ہمت افزاء کی وجہ سے دس ماہ کے قلیل عرصے میں اس کتاب کو مکمل کرنے کی سعادت حاصل کی۔ میں نے اس کتاب کو بہتر سے بہتر بنانے کی کوشش کی ہے اور اس کتاب میں ایسی ایسی راز کو باتیں ظاہر کی ہیں جو عاملین لوگ کسی بھی قیمت پر ظاہر نہیں کرتے ہیں۔آخر میں ان تمام دوستوں کا شکر گذار ہوں جنہوں نے اس کتاب کی تیاری میں میرے ساتھ تعاون کیا۔

قارئین سے گذارش ہے کہ اس کتاب کو غور سے پڑھیں اور اس کتاب میں آپ کو کوئی خامی یا غلطی نظر آئے تو ہمیں ضرور مطلع کریں تا کہ آئندہ اشاعت میں ان غلطیوں کو درست کیا جا سکے۔

اس کے علاوہ کسی صاحب کو اگر کوئی عمل یا بات سمجھ میں نہ آئے تو مجھ سے رابطہ کر سکتے ہیں میں آپ کی خدمت کے لئے ہر وقت حاضر ہوں۔

والسلام: آپ کی دعاؤں کا طلبگار
شہزادہ منظور علی سموں
ضلع ٹنڈو محمد خان سندھ
فون نمبر 02233-42945

# علم الحروف کی سائنس

علم الحروف کی سائنس بھی بڑی دلچسپ ہے۔ دنیا میں جتنے بھی علوم ہیں وہ حروف تہجی سے باہر نہیں ہیں، حروف تہجی ابجد کے ۲۸ حروف کو کہتے ہیں۔ ویسے تو دنیا میں مختلف زبانیں بھی بولی جاتی ہیں۔ جن کی حروف تہجی ۲۸ سے زیادہ بھی ہیں جیسے سندھی زبان ۵۲ حروف پر مشتمل ہے۔ جدول ابجد (حروف تہجی) کے حساب سے ۲۴ حروف زیادہ بولے جاتے ہیں پھر ماہرین نے سوچ سمجھ کر غور وفکر کے بعد ایک تحقیق پر پہنچ گئے۔ اور سندھی زبان کے ۲۴ اضافی حروف ابجد کے شکل حروف میں شامل کر دیئے اور اعداد کو بھی موافق ہی رکھا حروف تہجی کا تفصیلی نقشہ اس کتاب میں درج ہے جس کو ابجد بھی کہتے ہیں۔

حروف تہجی کے ۲۸ حروف میں بے شمار اقسام معلوم کئے گئے ہیں جن میں حروف نورانی، حروف ظلمانی، حروف صوامت، حروف شفاء، حروف ناطق، حروف مسروری، حروف تواخیر، غیر تواخیر کے علاوہ بھی بہت سی اقسام ظاہر کی ہیں۔

ان تمام اقسام میں ہر ایک قسم اپنے اندر بڑی طاقت رکھتے ہیں حروف تہجی کو دو حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے ایک حصہ عملیات کی دنیا میں کام آتا ہے جس کو علم آثار کہتے ہیں اور دوسرا حصہ علم الاخبار کہلاتا ہے، جس میں علوم نجوم، علم اعداد، علم الحروف یا ایسا کوئی بھی علم جو مسائل کے سوال کا جواب دے سکے علم الاخبار کہلاتا ہے۔

ہر حروف کے الگ الگ موکلات بھی ہیں جن کے ذمے مختلف کام ہوتے ہیں اور عاملین لوگ موکلاتوں سے مختلف امور میں کام لیتے ہیں۔ کوئی کام جلد از جلد ہوجاتا ہے اور کسی کام میں دیر بھی ہو جاتی ہے کیونکہ عامل کی قوت ارادی، زکات اور مشقیں اور جتنی زیادہ پریکٹس ہوگی اس حساب سے عملیات یا اخبار میں تاثیر اور بہتری کے ساتھ جلد نتیجہ ظاہر ہونے لگتا ہے۔

# ''حروف صوامت کی تشریح''

جیسا کہ اس کتاب کا تعلق حروف صوامت سے ہے۔ جس کی تشریح بہت ضروری تھی۔ لیکن یہاں حروف صوامت کی تشریح اس لئے بھی ضروری ہے کہ کچھ عاملین لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ حروف صوامت نحس ہیں جو بندش والے کاموں میں استعمال ہوتے ہیں۔ شاید انہیں یہ معلوم نہ ہے کہ جہاں تک حروف صوامت نحس ہیں تو اس سے دگنی طاقت سعدیت کی بھی رکھتے ہیں۔ اب اس راز کو بھی ذہن میں بیٹھا لیں کہ حروف صوامت جو کہ تعداد میں ۱۳ ہیں ان تیرہ حروف میں سے حروف دو حروف ''ذ'' اور ''ژ'' کو نکالنے کے بعد باقی جو گیارہ حروف رہتے ہیں۔ وہ نورانی ہیں اگر ان گیارہ حروفوں میں مزید تین حرف ی۔ ن۔ ق ملائیں تو مکمل چودہ حروف نورانی بن جاتے ہیں۔ جو کہ سعد ہیں۔ یہی چودہ حروف نورانی مقطعات کی شکل میں قرآن مجید کی بعض سورتوں میں اول آئے ہیں۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے ان ہی حروف مقطعات نورانی سے قرآن مجید کی حفاظت فرمائی ہے۔

حروف صوامت کو نحس ماننے والے عاملین مندرجہ ذیل پوائنٹ اور رازوں پر غور کریں۔

(1) کلمہ طیبہ:۔ اس میں بھی تو نقاط نہیں ہیں؟

(2) اسم اللہ۔ محمد۔ احد۔ اول۔ وغیرہ بھی نقاط کے بغیر ہیں؟

(3) عربی زبان میں صم صمت صامت یا صوامت ساکن۔ چپ یا خاموش رہنے کو کہتے ہیں۔

حروف صوامت کو نحس سمجھنے والے اس تشریح کے بعد خود اندازہ لگالیں کہ حروف صوامت کیا ہیں۔ اور ان سے کس طرح کے کام لئے جاسکتے ہیں۔

باب نمبر 2

# ہدایات عمل

عمل شروع کرنے سے پہلے ہدایات پر غور کریں۔

1:۔ عامل کا باغسل یا وضوء میں ہونا ضروری ہے۔

2:۔ پانچوں وقت نماز ہمیشہ کے لئے پڑھتے رہیں۔

3:۔ عمل شروع کرنے سے پہلے اپنے مقصد کو مدنظر رکھ کر 2 رکعت نماز نفل مقصد میں کامیابی کے واسطے ادا کریں۔

4:۔ رجال الغیب کا خاص خیال رکھیں کہ سامنے نہ ہوں۔ دعائے رجال الغیب ضرور پڑھیں، کمرہ میں بہترین خوشبویات زیادہ سلگائیں، موافق بخور سیارگان ہو۔

5:۔ حروف صوامت کی ذکات کے بعد روزانہ ۱۳ دفعہ مداومت کرتے رہیں۔

6:۔ کچھ دنوں میں کاغذات زیادہ جمع ہو جائیں تو قبرستان یا زمین پاک صاف میں دفن کردیا کریں۔

7:۔ ہمیشہ مقصد کے موافق ساعت کا انتخاب کیا کریں۔

8:۔ عمل کرنے سے پہلے حصار ضروری کیا کریں۔ ورنہ رجعت ہوسکتی ہے۔

9:۔ ماہ محرم کی یکم تا 13 تاریخ تک حروف صوامت کا کوئی بھی عمل نہ کریں۔

10:۔ جس دن عمل کریں اس دن کے موکلات سے امداد طلب کریں۔ طرف کے موکلات کا بھی خیال رکھیں۔

11:۔ دوران زکات یا عمل نقش تیار کرتے وقت قطعی کسی سے بات نہ کریں۔

12:۔ عمل یا نقش تیار کرتے وقت اصل موم زبان کے نیچے ضرور رکھیں۔

13:۔ تکسیر جفری کے اعمال و موکلات نکالتے وقت نہایت ہی ہوشیاری و عقلمندی سے کام لیں۔

14:۔ آتشی نقوش جلائے جاتے ہیں یا آگ کے نزدیک رکھے جاتے ہیں۔

15:۔ خاکی نقوش بڑے وزن کے نیچے دبائے جاتے ہیں یا گذرگاہ میں دفن کیئے جاتے ہیں۔

16:۔ بادی نقوش کسی درخت' یا پنکھے میں باندھے جاتے ہیں یا کسی پرندے کے گلے میں باندھ کر پرندے کو اڑا دیا جاتا ہے۔

17:۔ آبی نقوش شربت پانی دودھ وغیرہ میں گھول کر پلائے جاتے ہیں یا نہر کے کنارے دفن کیئے جاتے ہیں۔

18:۔ عمل کرنے یا نقش لکھنے سے پہلے اپنا اور سائل کا صدقہ حسب توفیق ضرور نکالیں۔

19:۔ عمل کرنے یا نقش وغیرہ لکھنے سے پہلے جائز و ناجائز کا خیال رکھیں۔

20:۔ اگر عمل ناجائز کسی کو تنگ کرنے کے لیئے کریں گے تو آپ خود خطرناک رجعت سے نہ بچ سکیں گے۔

21:۔ عمل کو اگر علم نجوم کے حساب سے چلائیں گے تو یقینی کامیابی ملے گی۔

22:۔ عمل شروع کرنے سے پہلے مختلف اقسام کے ابجد' عناصر کی پہچان اور مکمل قواعدات کا سمجھنا نہایت ہی ضروری ہے۔

23:۔ اس کتاب کے عملیات کے باب میں اعمال تیار کرنے کا جو بھی طریقہ لکھا ہوا ہے۔ اس ہی طریقے پر عمل کریں۔

# اجازت عمل

اجازت کے سلسلے میں ایک بات ذہن نشین کرلیں کہ جب بھی کوئی عمل کرنا چاہیں تو صاحب مصنصف سے اجازت ضرور طلب کرلیں۔اجازت لینے میں بہت فوائد ہیں۔

ایک تو اجازت ملنے پر آپ کا دل سدا بہار اور مطمئن ہو جائے گا۔اور کامیابی کے امکانات بھی زیادہ روشن ہوں گے کچھ لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں کہ کسی بھی کتاب یا رسالے سے اپنا من پسند عمل وعملیات وغیرہ انتخاب کر کے اپنے کام یا مطلب کو حاصل کرنے کے خاطر بغیر سوچے سمجھے عمل شروع کر دیئے ہیں۔اور ناکامی کی حالت میں عمل کو غلط یا بے اثر کہہ دیتے ہیں۔اور اپنا قصور نہیں سمجھتے۔بعض اوقات ایسا بھی ہوتا ہے کہ صاحب مضمون کے کم توجہ کے سبب بھی اور کبھی کبھار کتابت کی غلطی ہونے کے سبب بھی کچھ غلطیاں ہو جاتی ہیں۔اب ان غلطیوں کو صرف ماہرین ہی نوٹ کر سکتے ہیں۔یا صاحب مصنف ہی معلوم کر سکتا ہے۔کم علموں کو کیا معلوم' جیسے اپنی مرضی سے دوا کو استعمال نہیں کر سکتے۔بلکہ ڈاکٹر سے رجوع کرنے کے بعد بے ڈر دوا استعمال کرتے ہیں اس طرح عامل بھی ایک قسم کا ڈاکٹر ہی ہوتا ہے۔جیسے قاعدے میں فائدے ہوتے ہیں۔ویسے بھی عمل کی اجازت صرف وہ ہی شخص دے سکتا ہے جو حروف تہجی کا عامل اکبر ہو۔اگر کوئی شخص خود ہی عامل نہیں ہے تو دوسروں کو اجازت کیا دے گا۔بہر حال آپ جب بھی کسی کتاب یا رسالے وغیرہ سے عمل کرنا چاہیں تو صاحب مصنف سے اجازت ضرور طلب کریں۔اور اس عمل میں اگر کوئی نقص' غلطی وغیرہ ہوگی تو اس کو درست کر کے آپ کو سمجھا کر اجازت دے گا۔تو انشاء اللہ کامیابی آپ کے قدم چومے گی۔اور اتنا سمجھانے کے بعد بھی اگر بغیر اجازت عمل کریں گے تو ہوسکتا ہے کہ کسی خطرناک رجعت میں قابو ہو جائیں۔

دعا گو ہوں کہ اس کتاب کے تمام عملیات میں اللہ تعالیٰ آپ سب کو کامیاب کرے: آمین

باب نمبر 3

# نقشہ رجال الغیب

رجال الغیب مردان خدا ہیں، جس طرح قادر مطلق نے فرشتوں کو نظام دنیا پر متعلق کر رکھا ہے، کوئی ہوا کا موکل ہے کوئی بارش کا تو کوئی روح قبض کرنے کا۔ سب فرشتے واہم قسم کے موکلات اپنے اپنے کاموں میں مصروف ہیں۔ ایسی طرح رجال الغیب بھی اعمال روحانی کے حکمران ہیں۔ رجال الغیب چاند کی تاریخوں کے حساب سے زمین کے گرد چکر لگاتے رہتے ہیں۔ چاند کی تاریخوں سے معلوم ہوتا ہے کہ رجال الغیب کس طرف ہیں۔ جب کوئی عمل یا وظیفہ، نقش، تعویز یا مراقبہ کریں تو دیکھیں کہ رجال الغیب سامنے یا دائیں طرف تو نہیں ہیں ہمیشہ رجال الغیب کو پشت کر کے کام کریں۔ اگر رجال الغیب سامنے ہوں تو عمل کو الٹا کر دیں گے اور عامل کے لئے نقصان کا باعث بنے گے۔ اگر قواعد عملیات کے مطابق کام نہیں کیا تو یقین فائدہ کے بجائے نقصان ہی ہوگا۔ رجال الغیب کی کل تعداد (۸) ہے۔



# دعاء رجال الغیب

دعا: بسم اللہ الرحمن الرحیم السلام علیکم یا رجال الغیب ۔ السلام علیکم یا ایھا الاروح المقدسۃ اعینونی بقوۃ انظرونی بنظرۃ اجیبونی بدعوۃ یا نقباء یا نجباء یا رقباء یاا بدال یا اوتاد الارض اوتاد اربعۃ یا اما مان یا قطب یا فرد یا امناء اغیثونی بغوثۃ و انظرونی بنظرۃ وارحمونی و حصلوا مرادی و مقصودی و قوموا اعلی قضاء حوائجی عند انبیا محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم سلمکم اللہ تعالیٰ فی الدنیا و الاٰخرۃ اللھم صلی علی الخضر۔

طریقہ:۔ جب عمل کے لیے بیٹھیں تو جس طرف رجال الغیب ہوں اس طرف اپنا منہ کر کے کھڑے ہو کر ادب واحترام سے اپنے سینے پر ہاتھ رکھ کر پڑھیں اور ان کو سلام کہیں ۔ اور امداد طلب کریں ۔ سات دفعہ مندرجہ بالا دعا پڑھنی ہے۔

سلام کہنے اور امداد طلب کرنے کے بعد اسی طرف منہ کر لیں ۔ جس طرف بیٹھ کر عمل کرنا ہے انشاء اللہ کوئی رکاوٹ یا نقصان نہیں ہوگا۔

## نقشہ شرف وہبوط سیارگان

| سیارے | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شرف | حمل ۱۹ | ثور ۳ | جدی ۲۷ | سنبلہ ۱۵ | سرطان ۱۵ | حوت ۲۷ | میزان ۲۱ |
| اوج | سرطان ۲۰ | سنبلہ | اسد ۱۹ | عقرب ۵ | میزان ۲ | جوزا ۲۲ | قوس ۱۳ |
| ہبوط | میزان ۱۹ | عقرب ۳ | سرطان ۲۸ | حوت ۱۵ | جدی ۱۵ | سنبلہ ۲۷ | حمل ۲۱ |
| حضیض | جدی ۲۰ | حوت | دلو ۱۹ | ثور ۵ | حمل ۲ | قوس ۲۲ | جوزا ۱۳ |

نوٹ:۔ جو درجات لکھے ہیں وہ اوقات ختم ہونے کے ہیں ۔ جیسے قمر کو ۲ سے ۳ درجہ تک ہوتا ہے شرف، مشتری کو اوج میزان کے ا سے ۲ درجہ کو ختم ہو جاتا ہے۔

# بخورات سیارگان

1۔ زحل:۔ میعہ سائلہ' رال' سیار دانہ' سیاہ مرچ' قرنفل۔

2۔ مشتری:۔ حب الغار' صندل سرخ' ناگرموتھا' عود' عنبر' جدوار۔

3۔ مریخ:۔ سندورس' قسط' رائی' دار چینی' سرخ مرچ' دال' افیون۔

4۔ شمس:۔ عود' صندل سرخ' زعفران' گلنار' گل ڈھاک' ہلدی' مشک۔

5۔ زہرہ:۔ زعفران' صندل سفید' عنبر' کافور' مشک' شنگرف۔

6۔ عطارد:۔ مصطگی' لوبان' گوگل' چنبیلی کی جڑ' بادام کے چھلکے۔

7۔ قمر:۔ لوبان' کافور' صندلین' عود۔

# بروج کی اطراف اور طبع

| بروج کے نام | اطراف | طبع |
|---|---|---|
| حمل' اسد' قوس | مشرق | آتشی |
| ثور' سنبلہ' جدی | جنوب | خاکی |
| جوزا' میزان' دلو | مغرب | بادی |
| سرطان' عقرب' حوت | شمال | آبی |

# تعلقات کواکب

| کواکب | حرف ابجد | موکل | بخور | رنگ | دھات | مزاج |
|---|---|---|---|---|---|---|
| زحل | ابجد | اروقلائیل | میعہ سائلہ | سیاہ | سکہ | خاکی |
| مشتری | ہوزح | ارمسائیل | عود | سبز | ٹن قلعی | آتشی |
| مریخ | طیکل | صعائیل | قسط | سرخ | لوہا | آتشی |
| شمس | منسع | کلدیائیل | سندورس | طلائی | سونا | آتشی |

| کواکب | حرف ابجد | موکل | بخور | رنگ | دھات | مزاج |
|---|---|---|---|---|---|---|
| زہرہ | فصقر | شموصائیل | مصطگی | فیروزی | تانبہ | بادی |
| عطارد | شخ | بہرائیل | گوگل | زرد | پلاٹینم | مشترک |
| قمر | ذضظغ | تغورائیل | لوبان | سفید | چاندی | آبی |

## موکلات چار سمت

| موکل | مددگار موکلات | سمت |
|---|---|---|
| دنیائیل | صمائیل۔ حرقیائیل۔ سمحیائیل | مشرق |
| دردیائیل | جبریقیل۔ قصمائیل۔ دشویائیل | مغرب |
| اینائیل | فرعوئیل۔ طاصیل۔ واللوئیل | قبلہ |
| صرفیائیل | قمبائیل۔ مرحبائیل۔ حرمکائیل | جنوب |
| اینائیل | فرعوئیل۔ طائیل | شمال |

## بروج کے موکلات

| حمل | سرطائیل | میزان | فہم الخائیل |
|---|---|---|---|
| ثور | حرزائیل | عقرب | صدصائیل |
| جوزا | اسرائیل | قوس | صلحنائیل |
| سرطان | قیفائیل | جدی | ہماکائیل |
| اسد | شداطائیل | دلو | سخازائیل |
| سنبلہ | سماکائیل | حوت | طاطائیل |

# دنوں کے موکلات علوی سفلی اعوان

| دن | موکل<br>علوی سماوی | موکل<br>سفلی ارضی | اعوان |
|---|---|---|---|
| اتوار | روقیائیلُ | ابوعبداللہ | المذہب |
| پیر | شرحائیلُ | ابوالنور | موۃ الابیض بن الحارث |
| منگل | شمسائیلُ | ابومحرز | ال احمد |
| بدھ | نوائیلُ | ابوالعجائب | برقان |
| جمعرات | صرفیائیلُ | ابوولید | السید شمورش |
| جمعہ | عینیائیلُ | ابوالحسن | زوبعہ ابیض |
| ہفتہ | کسفیائیلُ | ابونوح | میمون سیاف الحسابی |

# منسوبات حروف صوامت

| حروف صوامت | ا | ح | د | ر | س | ص | ط | ع | ک | ل | م | و | ہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۸ | ۴ | ۲۰۰ | ۶۰ | ۹۰ | ۹ | ۷۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۶ | ۵ |
| اسم | اللہ | حق | دیان | رؤف | سمیع | صبور | طاہر | علی | کافی | لطیف | ملک | ولی | ہادی |
| طبع حروف | آتش | آب | آب | آب | باد | خاک | آتش | آب | باد | آب | آتش | خاک | آتش |
| خاصیت | جلالی | جمالی | جمالی | جمالی | مشترک | مشترک | جلالی | جمالی | مشترک | جمالی | جلالی | جلالی | جلالی |
| موکل حروف | اسرافیل | تنکفیل | دردائیل | ھمواکیل | اھجماکیل | اسمائیل | لومائیل | حروزائیل | طاطائیل | رویائیل | رفتمائیل | دوریائیل | |
| بروج | حمل | سرطان | ثور | قوس | میزان | عقرب | سرطان | میزان | اسد | اسد سنبلہ | سنبلہ | جوزا | ثور جوزا |
| سیارہ | مریخ | قمر | زہرہ | مشتری | زہرہ | مریخ | قمر | زہرہ | شمس | شمس عطارد | عطارد | عطارد | زہرہ عطارد |
| منزل | شرطین | نثرہ | دبران | نعائم | غفرہ | قلب | طرفہ | زبانا | زہرہ | صرفہ | عوا | ھنعہ | ھقعہ |
| تعلق | سر | لطیفہ قلب | لطائف نفس | لطیفہ خفی | قوت سماعت | دائیاں گھٹنا پنڈلی | بال | لطیفہ سر | قوت شاہدہ | لطیفہ روح | ماتھا | چوتڑ | دونوں کان |

| بخور | فلفل شیونیز | انار کے چھلکے | لوبان انار شیریں کے چھلکے | لوبان تر | لوبان تر | بڑ کی پتی | عود زعفران | درمنہ | میٹھے انار کے چھلکے | زعفران | لوبان ترسپند | تخم درمنہ ترکی وقطرب | عود لوبان مصطگی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

# طبع حروف صوامت

| آتشی | خاکی | بادی | آبی |
|---|---|---|---|
| اھ ط م | وص | ک س | دح ل ع ر |

# حروف صوامت کے موکلات

| نمبر | حروف | موکل باطنی | موکل ظاہری | اعوان | کلمات | کلماتی موکل |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ا | اسرافیل | آئیل | فیویوش | ادھو | |
| ۲ | د | دردائیل | دائیل | طلبویوش | حمک | |
| ۳ | ھ | دوریائیل | ھائیل | ھیوش | لمس | |
| ۴ | و | رفتمائیل | وائیل | پویوش | عصر | |
| ۵ | ح | تنکفیل | حائیل | عیوش | * | * |
| ۶ | ط | اسماعیل | طائیل | پدیوش | احد | احدآئیل |
| ۷ | ک | حروزائیل | کائیل | قدیوش | رصں | رصائیل |
| ۸ | ل | طاطائیل | لائیل | عدیوش | طعک | طعکائیل |
| ۹ | م | رویائیل | مائیل | بجیوش | لموہ | لموھائیل |
| ۱۰ | س | ھمواکیل | سائیکل | لغیوش | | |
| ۱۱ | ع | لومائیل | عائیل | فشیوش | | |
| ۱۲ | ص | اھجمائیل | صائیل | فلایوش | | |
| ۱۳ | ر | امواکیل | رائیل | دھیوش | | |

# حروف واعداد صوامت کے موکلات

| عنصر | حروف عنصر | حروف عنصری موکل | اعداد عنصر | اعداد عنصری موکل |
|---|---|---|---|---|
| آتشی | اھ طم | اھطمائیل | ۵۵ | ھنائیل |
| خاکی | وص | وصائیل | ۹۶ | وصائیل |
| بادی | ک س | کسائیل | ۸۰ | فائیل |
| آبی | دح ل ع ر | رحلعرآئیل | ۳۱۲ | بیشائیل |

# ساعات روز وشب

ساعتوں کی ترتیب ایک طلوع آفتاب سے دوسرے طلوع آفتاب تک شمار کی جاتی ہے۔

| دن رات | شمار | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | ہفتہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| طلوع سے | ۱ | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
| | ۲ | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری |
| | ۳ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ |
| | ۴ | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس |
| | ۵ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ |
| | ۶ | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد |
| | ۷ | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر |
| دن | شمار | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | ہفتہ |
| | ۸ | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
| | ۹ | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری |
| | ۱۰ | عطارد | مشتری | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ۱۱ | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | عطارد | مشتری | زہرہ |
| | ۱۲ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ |
| **غروب سے** | ۱ | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد |
| | ۲ | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر |
| | ۳ | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
| | ۴ | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری |
| | ۵ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ |
| | ۶ | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس |
| | ۷ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطاد | مشتری | زہرہ |
| | ۸ | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد |
| | ۹ | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر |
| | ۱۰ | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل |
| | ۱۱ | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ | عطارد | مشتری |
| | ۱۲ | عطارد | مشتری | زہرہ | زحل | شمس | قمر | مریخ |

باب نمبر 4

# ساعتوں کے موافق کام

اس باب میں ساعتوں کے موافق کاموں کو ظاہر کیا گیا ہے درست ساعت معلوم کرنے کے لئے کسی سالانہ یا ماہوار جنتری یا رسالے کا مطالعہ کریں۔ کیونکہ جنتریوں میں روزانہ کے طلوع وغروب کا وقت درست پیش کیا جاتا ہے۔ اگر جنتری یا رسالے کا مطالعہ نہیں کریں گے تو ساعت درست معلوم نہ ہو سکے گی۔ اس سلسلے میں سالانہ مزمل روحانی جنتری، جعفریہ جنتری اور ماہنامہ تحفہ روحانیات کا مطالعہ کریں۔

## ساعتوں کے موافق کام

**1۔ زحل:۔** مکان، جائیداد، قبضہ کو باندھنا، کسی کا قدم باندھنا تا کہ چل نہ سکے۔ میاں بیوی کی نوبت طلاق کو باندھنا تا کہ طلاق نہ ہو سکے۔ زمین کی خرید وفروخت کو باندھنا۔ زمینی جانور، ہر قسم کے سانپ بچھو کو باندھنا تا کہ نقصان نہ پہنچا سکیں۔ زراعت و فصل کو باندھنا۔ خارش کے مرض کو باندھنا۔ چور کو باندھنا تا کہ چوری نہ کر سکے۔ جہالت، غرور، جھوٹ، بغاوت، غم وفکر کو باندھنا، کمزوری کو باندھنا تا کہ زیادہ کمزوری نہ ہو۔ گردے کی پتھری کی تکلیف کو باندھنا تا کہ درد نہ ہو۔ دردسر باندھنا۔ اس کے علاوہ بھی بہت سارے کام جو زحل سے منسوب ہیں وہ ساعت زحل میں کر سکتے ہیں۔

**2۔ مشتری:۔** مال دولت کی ترقی کو باندھنا۔ وارثت کا حصہ، انشورنس، انعامی چانسز کو باندھنا تا کہ دشمن ترقی نہ کر سکے۔ بیرونی سفر، تعلیم، عزت و وقار کو باندھنا۔ قرضہ اٹھانے، ملازمت ملنے لاٹری بانڈز کو باندھنا۔ اولاد کی پیدائش کو باندھنا۔ فضول خرچ کی عادت کو باندھنا۔ میاں بیوی کے مابین طلاق کو باندھنا۔ خرابی جگر و تکلیف کو باندھنا۔ اس کے علاوہ اور بھی بہت سارے کام جو مشتری سے منسوب ہوں وہ ساعت مشتری میں کر سکتے ہیں۔

3۔مریخ:۔ دشمن کی طاقت وقوت کو باندھنا۔ ہر قسم کے لڑائی جھگڑے کو باندھنا۔ آگ لگنے جیسے واقعات، میدان جنگ، فساد خون کو باندھنا۔ گولی، بم، بندوق، تلوار کو باندھنا تاکہ کوئی وار نہ کر سکے۔ چاقو چھری اور کلہاڑی کو باندھنا۔ ہر قسم کی مشینری کو باندھنا۔ مردانہ طاقت کو باندھنا۔ سوزاک، پیچش، بواسیر، طاعون، زخم، جلن، سوجن کو باندھنا۔ اس کے علاوہ مریخ سے منسوب کام ساعت مریخ میں کر سکتے ہیں۔

4۔شمس:۔ آنکھوں کی ہر قسم کی تکلیف کو باندھنا۔ دل کی بیماری کو باندھنا۔ افسران کے رعب و دبدبہ کو باندھنا۔ افسران کی زبان کو باندھنا۔ کسی کا افسران سے تعلقات، عزت و قار اور شہریت کو باندھنا۔ مقدمات، الیکشن، امتحان، فتوحات کو باندھنا تاکہ کوئی دشمن جیت نہ سکے۔ مشتعل رہنے والے امراض کو باندھنا۔ آنکھوں کی نظر یا روشنی برائے دشمن باندھنا تاکہ وہ کچھ بھی نہ دیکھ سکے۔ اس کے علاوہ اور بھی موافق کام کر سکتے ہیں۔

5۔زہرہ:۔ کسی کی خوبصورتی کو باندھنا۔ ناجائز قسم کی شادی یا نکاح و منگنی کو باندھنا۔ شادی نکاح یا منگنی کے متعلق تمام جھگڑوں کو باندھنا۔ میاں بیوی میں لڑائی اور نوبت طلاق کو باندھنا۔ عیاش پرستی، غلط قسم کے تعلقات کو باندھنا۔ سیر و تفریح کو باندھنا، خط و کتابت، فون، فیکس، ای میل انٹرنیٹ کو باندھنا تاکہ بات چیت نہ ہو سکے۔ گھریلو خوشیاں باندھنا، شعر و شاعری کو باندھنا۔ ناچ رقص گانے بجانے کو باندھنا• جوا، ریس، لاٹری، بانڈز، سٹہ کی عادت کو باندھنا، خطرناک قسم کے طوفان اور ہوا پرندوں کے اڑنے کو باندھنا۔ بے ہوشی، امراض شکم و گردہ کو باندھنا۔ اس کے علاوہ زہرہ سے منسوب کام ساعت زہرہ میں کر سکتے ہیں۔

6۔عطارد:۔ قوت حافظہ اور عقل کو باندھنا۔ تعلیم اور تحریری کام کو باندھنا۔ پیغام رساں کام اخبار، ریڈیو، ٹیلیویژن کو باندھنا۔ سحر جادو کے اثرات کو باندھنا۔ گواہ کی گواہی کو باندھنا۔ اور زبان بندی برائے دشمن۔ کے علاوہ اور بھی موافق کام ساعت عطارد میں کر سکتے ہیں۔

7۔قمر:۔آبی سفر کو باندھنا۔ چلتے پانی نہر' بارش' سیلاب کو باندھنا۔ موٹر ٹیوب ویل ۔ہینڈ پمپ کو باندھنا۔ ماہیگیری کا کام باندھنا۔ نزلہ زکام و ماہواری کو باندھنا۔ کھانسی' جریان' فالج' پھیپھڑوں اور معدہ کی تکلیف کو باندھنا۔ مرض کینسر کو باندھنا۔ گھریلو تمام بدحالات کو باندھنا۔ پبلسٹی اور تبادلہ کو باندھنا۔ قمر سے منسوب کام ساعت قمر میں کر سکتے ہیں۔

نوٹ:۔ سیارگان کے ساتھ اگر بروج کو بھی مدنظر رکھ کر کام کریں گے تو زیادہ ہی فائدہ حاصل کریں گے۔ تمام ساعتوں میں اگر فائدہ کام ہو تو سعد اوقات اور سعد ساعت لیں۔ دشمن کو سزا دینے کے لئے نحس اوقات وساعت کا انتخاب کریں۔

باب نمبر5

# مختلف اقسام کے ابجداور موافق کام

اس باب میں مختلف قسم کے ابجد پیش کیئے گئے ہیں کیوں کہ صرف ابجد قمری یا شمسی سے دنیا کا ہر کام نہیں لیا جائے گا۔ ہر ابجد اپنے موافق کاموں سے منسوب ہے۔اس سے پہلے ایسی وضاحت و مکمل تفصیل نہیں پڑھی ہوگی۔قارئین کے ہر کام کو فوری اثرات ظاہر کرنے کیلئے مختلف قسم کے ابجد اور اس ابجد سے منسوب کام کو ظاہر کیا گیا ہے۔تا کہ سب لوگ فیض پائیں۔

## ابجد قمری

| حروف | ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۳۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

## ابجد شمسی

| حروف | ا | ب | ت | ث | ج | ح | خ | د | ذ | ر | ز | س | ش | ص |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف | ض | ط | ظ | ع | غ | ف | ق | ک | ل | م | ن | و | ھ | ی |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

# ابجد ملفوظی

| حروف | الف | با | جیم | دال | ھا | واو | زا | حا | طا | یا | کاف | لام | میم | نون |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱۱۱ | ۳ | ۵۳ | ۳۵ | ۶ | ۱۳ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۰۱ | ۷۱ | ۹۰ | ۱۰۶ |
| حروف | سین | عین | فا | صاد | قاف | را | شین | تا | ثا | خا | ذال | ضاد | ظا | غین |
| اعداد | ۱۲۰ | ۱۳۰ | ۸۱ | ۹۵ | ۱۸۱ | ۲۰۱ | ۳۶۰ | ۴۰۱ | ۵۰۱ | ۶۰۱ | ۷۳۱ | ۸۰۵ | ۹۰۱ | ۱۰۶۰ |

# ابجد قطب

| حروف | س | و | ا | ل | ع | ظ | ی | م | ح | ق | ح | ز | ت | ف |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف | ص | ن | ذ | غ | ر | ب | ش | ک | ض | ط | ھ | ج | د | ث |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

# ابجد شمسی معکوس

| حروف | ی | ھ | و | ن | م | ل | ک | ق | ف | غ | ع | ظ | ط | ض |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف | ص | ش | س | ز | ر | ذ | د | خ | ح | ج | ث | ت | ب | ا |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

# ابجد عربی

| حروف | ا | ب | ج | د | ھ | و | ز |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عربی | احد | اثنین | ثلاثہ | اربعہ | خمسہ | ستہ | سبعہ |
| اعداد | ۱۳ | ۲۱۱ | ۱۰۳۶ | ۶۷۸ | ۷۰۵ | ۴۶۵ | ۱۳۷ |

| حروف | ح | ط | ی | ک | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عربی | ثمانیہ | تسعہ | عشرہ | عشرین | ثلاثین | اربعین | خمسین |
| اعداد | ۶۰۶ | ۵۳۵ | ۵۷۵ | ۶۳۰ | ۱۰۹۱ | ۳۳۳ | ۷۶۰ |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر | ش |
| عربی | ستہ | سبعین | ثمانین | تسعین | مائتہ | مائتین | ثلاثہ مائتہ |
| اعداد | ۵۲۰ | ۱۹۲ | ۶۵۱ | ۵۹۰ | ۴۵۶ | ۵۱۱ | ۱۴۹۲ |
| حروف | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| عربی | اربعہ مائتہ | خمسہ مائتہ | ستہ مائتہ | سبعہ مائتہ | ثمانیہ مائتہ | تسعہ مائتہ | الف |
| اعداد | ۷۳۴ | ۱۱۶۱ | ۹۲۱ | ۵۹۳ | ۱۰۶۲ | ۹۹۱ | ۱۱۱ |

## ابجد اجہز ط

| حروف | ا | ج | ہ | ز | ط | ک | م | س | ف | ق | ش | ث | ذ | ظ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف | ب | د | و | ح | ی | ل | ن | ع | ص | ر | ت | خ | ض | غ |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

## ابجد ادزی

| حروف | ا | د | ز | ی | م | ع | ق | ت | ذ | غ | ج | و | ط | ل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف | س | ص | ش | خ | ظ | ب | ہ | ح | ک | ن | ف | ر | ث | ض |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

## ابجداھطم

| حروف | ا | ھ | ط | م | ف | ش | ذ | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف | ج | ز | ک | س | ق | ث | ظ | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

## ابجداوکع

| حروف | ا | و | م | ق | ذ | ج | ط | س | ش | ظ | ھ | ک | ف | ث |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف | س | ر | ذ | ب | ز | ل | ف | ت | ظ | د | ط | ن | ق | خ |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

## ابجدازمق

| حروف | ا | ز | م | ق | ذ | ج | ط | س | ش | ظ | ھ | ک | ف | ث |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف | ب | ح | ن | ر | ض | د | ی | ع | ت | غ | و | ل | ص | خ |
| اعداد | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | ۴۰۰ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۷۰۰ | ۸۰۰ | ۹۰۰ | ۱۰۰۰ |

## ابجداحست

| حروف | ا | ح | س | ت | ب | ط | ع | ش | ج | ی | ف | خ | د | ک |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵۰ |
| حروف | ص | ذ | ھ | ل | ق | ض | و | م | ر | ظ | ذ | ن | ش | غ |

| اعداد | ٦٠ | ٧٠ | ٨٠ | ٩٠ | ١٠٠ | ٢٠٠ | ٣٠٠ | ٤٠٠ | ٥٠٠ | ٦٠٠ | ٧٠٠ | ٨٠٠ | ٩٠٠ | ١٠٠٠ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

## ابجد اطفذ

| حروف | ا | ط | ف | ذ | ھ | م | ش | ب | ی | ص | ض | و | ن | ت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ١ | ٢ | ٣ | ٤ | ٥ | ٦ | ٧ | ٨ | ٩ | ١٠ | ٢٠ | ٣٠ | ٤٠ | ٥٠ |
| حروف | ج | ک | ق | ظ | ز | س | ث | د | ل | ر | غ | ح | ع | خ |
| اعداد | ٦٠ | ٧٠ | ٨٠ | ٩٠ | ١٠٠ | ٢٠٠ | ٣٠٠ | ٤٠٠ | ٥٠٠ | ٦٠٠ | ٧٠٠ | ٨٠٠ | ٩٠٠ | ١٠٠٠ |

## مختلف ابجدوں سے حروف صوامت کی ترتیب

### جدول

| نمبر | ترتیب اور ابجد | ترتیب وار حروف صوامت | اعداد |
|---|---|---|---|
| ١ | ترتیب قمری | ا د ھ و ح ط ک ل م س ع ص ر | ٥٤٢ |
| ٢ | ترتیب شمسی | ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ھ | ٣٤٦٥ |
| ٣ | دائرہ ابجھز ط | ا ھ ط ک م س د و ح ل ع ص ر | ١٩٧٠ |
| ٤ | دائرہ ادزی | ا د م ع و ط ل س ص ھ ح ک ر | ٢٢٦٤ |
| ٥ | دائرہ اھطم | ا ھ ط م و ص ک س د ح ل ع ر | ٣٢١٩ |
| ٦ | دائرہ اوکع | ا و ک ع ح م ص ھ س ر ل د ط | ١٧٠٧ |
| ٧ | دائرہ ازمق | ا م ط س ھ ک ح ر د ع و ل ص | ٣٢٢٩ |
| ٨ | دائرہ احست | ا ح س ر ط ع د ک ص ھ ل و م ر | ١٥٣٩ |
| ٩ | دائرہ اطفذ | ا ط ھ م ص و ک س د ل ر ح ع | ٣٥٢٤ |

# مختلف ابجدات اور مختلف کام

یہ بابھی مخفی نہ رہے کہ جتنے بھی ابجدات ہیں ان سب ابجدوں کے الگ الگ کام ہیں
۔یہ ایسے تو سینے کے راز ہیں جس کو عاملین لوگ کسی بھی قیمت پر ظاہر نہیں کرتے لیکن یہ راز
بھی میں ہی ظاہر کرر ہاہوں تا کہ آپ کے علم میں اضافہ ہو سکے۔

دائرہ ابجھز ط:۔(ابجد ابجھز ط) اس ابجد کی منسوبات یعنی موافق کام اندورن ملک۔
کا سفر' نزدیکی عزیزواقارب' ہمسائے' خط وکتابت' تحریرات' ذہانت۔

دائرہ ادزی:۔(ابجدادزی) اس ابجد کے موافق کام یہ ہیں۔گھر اور گھریلو زندگی۔۔
والدین۔جائیداد۔نقل مکانی۔زمین۔گاڑیاں۔جسمانی اعضاء میں گلا اور سینہ ہے۔

دائرہ اھطم:۔(ابجد اھطم) کے موافق کام ۔ عاشق ومعشوق۔ خط وکتابت۔
اولاد۔حصول مال بذریعہ لاٹری۔ریس۔قمار بازی۔فلم۔قوت شہوانی۔سوشل مصروفیات۔
جسم میں گردن اودل۔ پیار محبت۔مثلاً اگر پیار محبت کا چکر ہوتو اس ابجد اھطم سے کام لیا
جائے گا۔اوراگر عاشق ومعشوق کے ناجائز تعلقات کوختم کرنا ہوتو اس ابجد سے تمام حروف
صوامت نکال کراوراعداد نکال کر کام لیا جائے گا۔

دائرہ اوکع:۔(ابجد اوکع) کے موافق کام۔بیماری۔سحر جادو۔سحر کی وجہ سے ہونے
والی بیماریاں۔ملازم۔ملازمت۔ظاہری دشمنی۔اعضائے جسمانی سے جگر اور آنتوں سے۔

دائرہ ازمق:۔(ابجد ازمق) کے موافق کام ۔ شادی ۔ میاں بیوی۔ شریک
حیات۔منگنی نکاح۔اعضائے جسماتی میں کمر کولیے۔

دائرہ احست:۔(ابجد احست) کے موافق کام۔موت۔نقصان۔ترکہ۔وصیت۔
حادثہ۔دوسرے لوگوں کا روپیہ۔میراث۔دفینہ۔مفت کی دولت۔دشمن کا خوف۔

دائرہ اطفذ (ابجد اطفذ) کے موافق کام۔باہر مالک کا سفر۔غیر ملکی جائیداد زمین۔

قانون۔ غیر ملکی تعلقات۔ نشر و اشاعت۔ جسم میں ران۔ مثلاً اگر کسی شخص کا باہر ملک جانا روکنا ہے تا کہ وہ شخص باہر ملک نہ جا سکے تو اس ابجد سے صوامت کے حروف نکال کر اور اعداد نکال کر عمل تیار کر سکتے ہیں۔

نوٹ:۔ جتنے بھی ابجدات لکھے ہیں یا جو موافق کام لکھے ہیں وہ ابجد کے پہلے حرف ا ''الف'' کو چھوڑ کر صرف دوسرے حرف کو مدنظر رکھ کر اس کے موافق اعمال اور منسوبات کو ظاہر کیا گیا ہے جیسا کہ دائرہ اعظم میں دوسرا حرف ھ ہے۔ یہ حرف ابجد قمری میں پانچویں نمبر پر ہے۔ تو پانچویں گھر کا تعلق پیار محبت عاشق معشوق سے ہے۔ دائرہ احست میں دوسرا حرف ح ہے۔ جو کہ ابجد قمری میں آٹھویں نمبر پر ہے۔ تو آٹھویں گھر کا تعلق موت' نقصان' دشمن' ترکہ میراث سے ہے۔ ابجد اطفد میں دوسرا حرف ط ہے۔ جو کہ ابجد قمری میں نمبر 9 پر ہے۔ تو نواں گھر یا نواں خانہ باہر ملک کا سفر۔ نشر و اشاعت سے منسوب ہے۔ اس طرح تمام دائروں یا ابجدوں کے اعمال و منسوبات کو ظاہر کیا گیا ہے۔ تا کہ آپ سب کو معلوم ہو سکے کہ کون سا کام کس ابجد سے لیا جائے گا۔ آج کے لوگ ہر کام دنیا کا صرف ابجد قمری و شمسی سے لے رہے ہیں؟

باب نمبر 6

# تمام نقوش کی چاروں چالیں

اس باب میں ہم نے نقوش مثلث نقوش مربع مخمس مسبع متع اور نقوش احد عشر کی چاروں چاروں چالیں آتشی، خاکی، بادی، آبی، پیش کیں ہیں۔اس سے پہلے یہ درست چالیں آپ لوگوں نے کسی بھی کتاب یا رسالہ میں قطعی نہیں دیکھی ہوں گی۔ہاں یہ چالیں میں نے خود ماہنامہ تحفہ روحانیات میں قسط وار شائع کروائیں ہیں۔ان تمام چالوں کو میں نے بڑی محنت اور تحقیق سے تیار کی ہیں۔یہ میری محنت کا آنکھوں دیکھا ثبوت ہیں۔ورنہ ایسی چیزوں کا کہیں سے ملنا مشکل اور ناممکن تھا۔اس کتاب کو شائع کرنے کا مقصد ہی خدمت خلق ہے تو پھر ایسے رازوں کو کیسے مخفی رکھ سکتا ہوں؟

# نقوش مثلث ومربع کی چاروں چالیں

نقوش مثلث کی اصلی اور درست چاروں عنصری چالیں منسوب ومعکوس نیچے درج ہیں۔اورنقوش مربع کی بھی چاروں درست اصلی چالیں پیش خدمت میں۔جس سے آپ فائدہ لے سکتے ہیں۔

## ''منسوب چالیں''

1۔آتشی مشرقی

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

2۔خاکی جنوبی

| ۲ | ۷ | ۶ |
|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

3۔بادی مغربی

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

4۔آبی شمالی

| ۶ | ۷ | ۲ |
|---|---|---|
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

# ''معکوس چالیں''

1۔ آتشی مشرقی

| ٦ | ١ | ٨ |
|---|---|---|
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

2۔ خاکی جنوبی

| ٤ | ٣ | ٨ |
|---|---|---|
| ٩ | ٥ | ١ |
| ٢ | ٧ | ٦ |

3۔ بادی مغربی

| ٢ | ٩ | ٤ |
|---|---|---|
| ٣ | ٥ | ٣ |
| ٦ | ١ | ٨ |

4۔ آبی شمالی

| ٨ | ٣ | ٤ |
|---|---|---|
| ١ | ٥ | ٨ |
| ٦ | ٧ | ٢ |

# ''مربع کی چالیں''

1۔ آتشی

| ٨ | ١١ | ١٤ | ١ |
|---|---|---|---|
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ١٥ |

2۔ خاکی

| ١١ | ٨ | ١ | ١٤ |
|---|---|---|---|
| ٢ | ١٣ | ١٢ | ٧ |
| ١٦ | ٣ | ٦ | ٩ |
| ٥ | ١٠ | ١٥ | ٤ |

3۔ بادی

| ١٤ | ١ | ٨ | ١١ |
|---|---|---|---|
| ٧ | ١٢ | ١٣ | ٢ |
| ٩ | ٦ | ٣ | ١٦ |
| ٤ | ١٥ | ١٠ | ٥ |

4۔ آبی

| ١ | ١٤ | ١١ | ٨ |
|---|---|---|---|
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |
| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
| ١٥ | ٤ | ٥ | ١٠ |

# نقوش مخمس

1۔ مخمس آتشی

| ١٥ | ٨ | ١ | ٢٤ | ١٧ |
|---|---|---|---|---|
| ١٦ | ١٤ | ٧ | ٥ | ٢٣ |
| ٢٢ | ٢٠ | ١٣ | ٦ | ٤ |
| ٣ | ٢١ | ١٩ | ١٢ | ١٠ |
| ٩ | ٢ | ٢٥ | ١٨ | ١١ |

2۔ مخمس خاکی

| ١١ | ١٠ | ٤ | ٢٣ | ١٧ |
|---|---|---|---|---|
| ١٨ | ١٢ | ٦ | ٥ | ٢٤ |
| ٢٥ | ١٩ | ١٣ | ٧ | ١ |
| ٢ | ٢١ | ٢٠ | ١٤ | ٨ |
| ٩ | ٣ | ٢٢ | ١٦ | ١٥ |

### 3۔ مخمس بادی

| ۹ | ۲ | ۲۵ | ۱۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۲ | ۱۹ | ۱۲ | ۱۰ |
| ۲۲ | ۲۰ | ۱۳ | ۶ | ۴ |
| ۱۶ | ۱۴ | ۷ | ۵ | ۲۳ |
| ۱۵ | ۸ | ۱ | ۲۴ | ۱۷ |

### 4۔ مخمس آبی

| ۱۷ | ۲۳ | ۴ | ۱۰ | ۱۱ |
|---|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |
| ۱ | ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ |
| ۸ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۱ | ۲ |
| ۱۵ | ۱۶ | ۲۲ | ۳ | ۹ |

## مخمس خالی القلب

### 1۔ آتشی

| ۱۵ | ۹ | ۱ | ۱۱ | ۲۴ |
|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۹ | ۱۸ | ۱۲ | ۲ |
| ۱۴ | ۱۰ |  | ۱۳ | ۲۳ |
| ۷ | ۵ | ۲۰ | ۲۲ | ۶ |
| ۱۶ | ۱۷ | ۲۱ | ۲ | ۴ |

### 2۔ خاکی

| ۴ | ۶ | ۲۳ | ۳ | ۲۴ |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۲۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۱۱ |
| ۲۱ | ۲۰ |  | ۱۸ | ۱ |
| ۱۷ | ۵ | ۱۰ | ۱۹ | ۹ |
| ۱۶ | ۷ | ۱۴ | ۸ | ۱۵ |

### 3۔ بادی

| ۱۶ | ۱۷ | ۲۱ | ۲ | ۴ |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۲۰ | ۲۲ | ۶ |
| ۱۴ | ۱۰ |  | ۱۳ | ۲۳ |
| ۸ | ۱۹ | ۱۸ | ۱۲ | ۳ |
| ۱۵ | ۹ | ۱ | ۱۱ | ۲۴ |

### 4۔ آبی

| ۲۴ | ۳ | ۲۳ | ۶ | ۴ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۲۲ | ۲ |
| ۱ | ۱۸ |  | ۲۰ | ۲۱ |
| ۸ | ۱۸ | ۱۰ | ۵ | ۱۷ |
| ۱۵ | ۸ | ۱۴ | ۷ | ۱۶ |

# نقوش مسبع

### 1۔ آتشی مشرقی

| ۳۲ | ۳۸ | ۴۴ | ۱ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۴۶ | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۲۸ | ۳۴ |
| ۴۸ | ۵ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۲۹ | ۴۲ |
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۳۱ | ۳۷ | ۴۳ |
| ۸ | ۲۱ | ۲۷ | ۳۳ | ۳۹ | ۴۵ | ۲ |
| ۱۶ | ۲۲ | ۳۵ | ۴۱ | ۴۷ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۳۰ | ۳۶ | ۴۹ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |

### 2۔ خاکی جنوبی

| ۱۸ | ۱۰ | ۲ | ۴۳ | ۴۲ | ۳۴ | ۲۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۴ | ۴۵ | ۳۷ | ۲۹ | ۲۸ | ۲۰ |
| ۶ | ۴۷ | ۳۹ | ۳۱ | ۲۳ | ۱۵ | ۱۴ |
| ۴۹ | ۴۱ | ۳۳ | ۲۵ | ۱۷ | ۹ | ۱ |
| ۳۶ | ۳۵ | ۲۷ | ۱۹ | ۱۱ | ۳ | ۴۴ |
| ۳۰ | ۲۲ | ۲۱ | ۱۳ | ۵ | ۴۶ | ۳۸ |
| ۲۴ | ۱۶ | ۸ | ۷ | ۴۸ | ۴۰ | ۳۲ |

### 3۔ بادی

| ۲۴ | ۳۰ | ۳۴ | ۴۹ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۲۲ | ۳۵ | ۴۱ | ۴۷ | ۴ | ۱۰ |
| ۸ | ۲۱ | ۲۷ | ۳۳ | ۳۹ | ۴۵ | ۲ |
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۳۱ | ۳۷ | ۴۳ |
| ۴۸ | ۵ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۲۹ | ۴۲ |
| ۴۰ | ۴۶ | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۲۸ | ۳۴ |
| ۳۲ | ۳۸ | ۴۴ | ۱ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۶ |

### 4۔ آبی

| ۲۶ | ۳۴ | ۴۲ | ۴۳ | ۲ | ۱۰ | ۱۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۲۷ | ۲۹ | ۳۷ | ۴۵ | ۴ | ۱۶ |
| ۱۴ | ۱۵ | ۲۳ | ۳۱ | ۳۹ | ۴۷ | ۶ |
| ۱ | ۹ | ۱۷ | ۲۵ | ۳۳ | ۴۱ | ۴۹ |
| ۴۴ | ۳ | ۱۱ | ۱۹ | ۲۷ | ۳۵ | ۳۶ |
| ۳۸ | ۴۶ | ۵ | ۱۳ | ۲۱ | ۲۲ | ۳۰ |
| ۳۲ | ۴۰ | ۴۸ | ۷ | ۸ | ۱۶ | ۲۴ |

# نقوش مثلث 9x9 کی چاروں چالیں

## 1۔ آتشی

| ۵۰ | ۵۸ | ۶۶ | ۷۴ | ۱ | ۱۸ | ۲۶ | ۳۴ | ۴۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶۰ | ۶۸ | ۷۶ | ۳ | ۱۱ | ۱۹ | ۳۶ | ۴۴ | ۵۶ |
| ۷۰ | ۷۸ | ۵ | ۱۳ | ۲۱ | ۲۸ | ۳۷ | ۵۴ | ۶۲ |
| ۸۰ | ۷ | ۱۵ | ۲۳ | ۳۱ | ۳۹ | ۴۷ | ۵۵ | ۷۶ |
| ۹ | ۱۷ | ۲۵ | ۳۳ | ۴۱ | ۴۹ | ۵۷ | ۶۵ | ۷۳ |
| ۱۰ | ۲۷ | ۳۵ | ۴۳ | ۵۱ | ۵۹ | ۶۷ | ۷۵ | ۲ |
| ۲۰ | ۲۷ | ۴۵ | ۵۳ | ۶۱ | ۶۹ | ۷۷ | ۴ | ۱۲ |
| ۳۰ | ۳۸ | ۴۶ | ۶۳ | ۷۱ | ۷۹ | ۶ | ۱۴ | ۲۲ |
| ۴۰ | ۴۷ | ۵۶ | ۶۴ | ۸۱ | ۸ | ۱۶ | ۲۴ | ۳۲ |

## 2۔ خاکی

| ۳۲ | ۲۲ | ۱۲ | ۲ | ۷۳ | ۷۲ | ۶۲ | ۵۲ | ۴۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۱۴ | ۴ | ۷۵ | ۶۵ | ۵۵ | ۵۴ | ۴۴ | ۳۴ |
| ۱۶ | ۶ | ۷۷ | ۶۷ | ۵۷ | ۴۷ | ۳۷ | ۳۶ | ۲۶ |
| ۸ | ۷۹ | ۶۹ | ۵۹ | ۴۹ | ۳۹ | ۲۹ | ۱۹ | ۱۸ |
| ۸۱ | ۷۱ | ۶۱ | ۵۱ | ۴۱ | ۳۱ | ۲۱ | ۱۱ | ۱ |
| ۶۴ | ۶۳ | ۵۳ | ۴۳ | ۳۳ | ۲۳ | ۱۳ | ۳ | ۷۴ |
| ۵۶ | ۴۶ | ۴۵ | ۳۵ | ۲۵ | ۱۵ | ۵ | ۷۶ | ۶۶ |
| ۴۸ | ۳۸ | ۲۸ | ۲۷ | ۱۷ | ۷ | ۷۸ | ۶۸ | ۵۸ |
| ۴۰ | ۳۰ | ۱۰ | ۱۰ | ۹ | ۸۰ | ۷۰ | ۶۰ | ۵۰ |

## 3۔ بادی

| ۴۰ | ۴۸ | ۵۶ | ۶۴ | ۸۱ | ۸ | ۱۶ | ۲۴ | ۳۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۰ | ۳۸ | ۴۶ | ۶۳ | ۷۱ | ۷۹ | ۶ | ۱۴ | ۲۲ |
| ۲۰ | ۲۸ | ۳۵ | ۵۳ | ۶۱ | ۶۹ | ۷۷ | ۴ | ۱۶ |
| ۱۰ | ۲۷ | ۳۵ | ۴۳ | ۵۱ | ۵۹ | ۶۷ | ۷۵ | ۲ |
| ۹ | ۱۷ | ۴۵ | ۳۳ | ۴۱ | ۴۹ | ۵۷ | ۶۵ | ۷۳ |
| ۸۰ | ۷ | ۱۵ | ۲۳ | ۳۱ | ۳۹ | ۴۷ | ۵۵ | ۷۲ |
| ۷۰ | ۷۸ | ۵ | ۱۳ | ۲۱ | ۲۹ | ۳۷ | ۵۴ | ۶۲ |
| ۶۰ | ۶۸ | ۷۶ | ۳ | ۱۱ | ۱۹ | ۳۶ | ۴۴ | ۵۲ |
| ۵ | ۵ | ۶۶ | ۷۴ | ۱ | ۱۸ | ۲۶ | ۳۴ | ۴۲ |

## 4۔ آبی

| ۴۲ | ۵۲ | ۶۲ | ۷۲ | ۷۳ | ۲ | ۱۲ | ۲۲ | ۳۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۴ | ۴۴ | ۵۴ | ۵۵ | ۶۵ | ۷۵ | ۴ | ۱۴ | ۲۴ |
| ۲۶ | ۳۶ | ۳ | ۴۷ | ۵۷ | ۶۷ | ۷۷ | ۶ | ۱۶ |
| ۱۸ | ۱۹ | ۲۹ | ۳۹ | ۴۹ | ۵۹ | ۶۹ | ۷۹ | ۸ |
| ۱ | ۱۱ | ۲۱ | ۳۱ | ۴۱ | ۵۱ | ۶۱ | ۷۱ | ۸۱ |
| ۷۴ | ۳ | ۱۳ | ۲۳ | ۳۳ | ۴۳ | ۵۳ | ۶۳ | ۶۴ |
| ۶۶ | ۷۶ | ۵ | ۱۵ | ۲۵ | ۳۵ | ۴۵ | ۴۶ | ۵۶ |
| ۵۸ | ۶۸ | ۷۸ | ۷ | ۱۷ | ۲۷ | ۲۸ | ۳۸ | ۴۸ |
| ۵۰ | ۶۰ | ۷۰ | ۸۰ | ۹ | ۱۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ |

# نقوش احد عشر 11×11 چاروں چالیس

## 1۔آتشی

| ۶۶ | ۵۳ | ۴۰ | ۲۷ | ۱۴ | ۱ | ۱۲۰ | ۱۰۷ | ۹۴ | ۸۱ | ۶۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶۷ | ۶۵ | ۵۲ | ۳۹ | ۲۶ | ۱۳ | ۱۱ | ۱۹۹ | ۱۰۶ | ۹۳ | ۸۰ |
| ۷۹ | ۷۷ | ۶۴ | ۵۱ | ۳۸ | ۲۵ | ۱۲ | ۱۰ | ۱۱۸ | ۱۰۵ | ۹۴ |
| ۹۱ | ۷۸ | ۷۶ | ۶۳ | ۵۰ | ۳۷ | ۲۴ | ۲۲ | ۹ | ۱۱۷ | ۱۰۴ |
| ۱۰۳ | ۹۰ | ۸۸ | ۷۵ | ۶۲ | ۴۹ | ۳۶ | ۲۳ | ۲۱ | ۸ | ۱۱۶ |
| ۱۱۵ | ۱۰۲ | ۸۹ | ۸۷ | ۷۴ | ۶۱ | ۴۸ | ۳۵ | ۳۳ | ۲۰ | ۷ |
| ۱۱۵ | ۱۰۲ | ۸۹ | ۸۷ | ۷۴ | ۶۱ | ۴۸ | ۳۵ | ۳۴ | ۳۲ | ۱۹ |
| ۱۸ | ۵ | ۱۱۳ | ۱۰۰ | ۹۸ | ۸۶ | ۷۶ | ۵۹ | ۴۶ | ۴۴ | ۳۱ |
| ۳۰ | ۱۷ | ۴ | ۱۱۲ | ۱۱۰ | ۹۷ | ۸۴ | ۷۱ | ۵۸ | ۴۵ | ۴۳ |
| ۴۲ | ۲۹ | ۱۶ | ۳ | ۱۱۱ | ۱۰۹ | ۹۶ | ۸۳ | ۷۰ | ۵۷ | ۵۵ |
| ۵۴ | ۴۱ | ۲۸ | ۱۵ | ۲ | ۱۲۱ | ۱۰۸ | ۹۵ | ۸۲ | ۶۹ | ۵۶ |

## 2۔خاکی

| ۵۶ | ۵ | ۴۳ | ۳۱ | ۱۹ | ۷ | ۱۱۶ | ۱۰۴ | ۹۲ | ۸۰ | ۶۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶۹ | ۵۷ | ۴۵ | ۴۴ | ۳۲ | ۲۰ | ۸ | ۱۱۷ | ۱۰۵ | ۹۳ | ۸۱ |
| ۸۲ | ۷۰ | ۵۸ | ۴۶ | ۳۴ | ۳۳ | ۲۱ | ۹ | ۱۱۸ | ۱۰۶ | ۹۴ |
| ۹۵ | ۸۳ | ۷۱ | ۵۹ | ۴۷ | ۳۵ | ۴۳ | ۲۲ | ۱۰ | ۱۹۹ | ۱۰۷ |
| ۱۰۸ | ۹۶ | ۸۴ | ۷۲ | ۶۰ | ۴۸ | ۴۸ | ۳۶۴ | ۱۲ | ۱۱ | ۱۲۰ |
| ۱۲۱ | ۱۰۹ | ۹۷ | ۸۵ | ۷۳ | ۶۱ | ۴۹ | ۳۷ | ۲۵ | ۱۳ | ۱ |

| ۲ | ۱۱ | ۱۱۰ | ۹۸ | ۸۶ | ۷۴ | ۶۲ | ۵۰ | ۳۸ | ۲۶ | ۱۴ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۳ | ۱۱۲ | ۱۰۰ | ۹۹ | ۸۷ | ۷۵ | ۶۳ | ۵۱ | ۳۹ | ۲۷ |
| ۲۸ | ۱۶ | ۴ | ۱۱۳ | ۱۰۱ | ۸۹ | ۸۸ | ۷۶ | ۶۴ | ۵۶ | ۴۰ |
| ۴۱ | ۲۹ | ۱۷ | ۵ | ۱۱۴ | ۱۰۲ | ۹۰ | ۷۸ | ۷۷ | ۶۵ | ۵۳ |
| ۵۴ | ۴۲ | ۳۰ | ۱۸ | ۶ | ۱۱۵ | ۱۰۳ | ۹۱ | ۷۹ | ۶۷ | ۶۶ |

## 3۔ بادی

| ۵۴ | ۴۱ | ۲۸ | ۱۵ | ۲ | ۱۲۱ | ۱۰۸ | ۹۵ | ۸۲ | ۶۹ | ۵۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۲ | ۲۹ | ۱۶ | ۳ | ۱۱۱ | ۱۰۹ | ۹۲ | ۸۳ | ۷۰ | ۵۷ | ۵۵ |
| ۳۰ | ۱۷ | ۴ | ۱۱۲ | ۱۱۰ | ۹۷ | ۸۴ | ۷۱ | ۵۸ | ۴۵ | ۴۳ |
| ۱۸ | ۵ | ۱۱۳ | ۱۰۰ | ۹۸ | ۸۵ | ۷۲ | ۵۹ | ۴۶ | ۴۴ | ۳۱ |
| ۶ | ۱۱۴ | ۱۰۱ | ۹۹ | ۸۶ | ۷۳ | ۶۰ | ۴۷ | ۳۴ | ۳۲ | ۱۹ |
| ۱۱۵ | ۱۰۲ | ۸۹ | ۸۷ | ۷۴ | ۶۱ | ۴۸ | ۳۵ | ۳۳ | ۲۰ | ۸ |
| ۱۰۳ | ۹۰ | ۸۸ | ۷۵ | ۶۲ | ۴۹ | ۳۶ | ۲۳ | ۲۱ | ۸ | ۱۱۶ |
| ۷۹ | ۷۷ | ۶۴ | ۵۱ | ۳۸ | ۲۵ | ۱۲ | ۱۰ | ۱۱۸ | ۱۰۵ | ۱۰۴ |
| ۶۷ | ۶۵ | ۵۲ | ۳۹ | ۲۶ | ۱۳ | ۱۱ | ۱۹۹ | ۱۰۶ | ۱۹۳ | ۸۰ |
| ۶۶ | ۵۳ | ۴۰ | ۲۷ | ۱۴ | ۱ | ۱۲۰ | ۱۰۷ | ۹۴ | ۸۱ | ۶۸ |

## 4۔ آبی

| ۶۸ | ۸۰ | ۹۲ | ۱۰۴ | ۱۱۶ | ۷ | ۱۹ | ۳۱ | ۴۳ | ۵۵ | ۵۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸۱ | ۹۳ | ۱۰۵ | ۱۱۷ | ۸ | ۲۰ | ۳۲ | ۴۴ | ۴۵ | ۵۷ | ۶۹ |
| ۹۴ | ۱۰۶ | ۱۱۸ | ۹ | ۲۱ | ۳۳ | ۳۴ | ۴۶ | ۵۸ | ۷۰ | ۸۶ |
| ۱۰۷ | ۱۹۹ | ۱۰ | ۲۲ | ۲۴ | ۳۵ | ۴۷ | ۵۹ | ۷۱ | ۸۳ | ۹۵ |

| ۱۲۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۲۴ | ۳۷ | ۴۸ | ۰۶ | ۷۲ | ۸۴ | ۹۶ | ۱۰۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۳ | ۲۵ | ۳۷ | ۴۹ | ۶۱ | ۷۳ | ۸۵ | ۹۷ | ۱۰۹ | ۱۲۱ |
| ۱۴ | ۲۶ | ۳۸ | ۵۰ | ۶۲ | ۸۴ | ۸۶ | ۹۸ | ۱۱۰ | ۱۱۱ | ۲ |
| ۲۷ | ۳۹ | ۵۱ | ۶۳ | ۷۵ | ۸۷ | ۹۹ | ۱۰۰ | ۱۱۲ | ۳ | ۱۵ |
| ۴۰ | ۵۲ | ۶۴ | ۷۶ | ۸۸ | ۸۹ | ۱۰۱ | ۱۱۳ | ۴ | ۱۶ | ۲۸ |
| ۵۳ | ۶۵ | ۷۷ | ۷۸ | ۹۰ | ۱۰۲ | ۱۱۴ | ۵ | ۱۷ | ۲۹ | ۴۱ |
| ۶۶ | ۶۷ | ۷۹ | ۹۱ | ۱۰۳ | ۱۱۵ | ۶ | ۱۸ | ۳۰ | ۴۶ | ۵۴ |

باب نمبر 7

# "نظرات سیارگان کے متعلق عملیات"

اس باب میں نظرات سیارگان کے عملیات متعلق بہت ہی آسان و مجرب ترکیبیں پیش کرر ہا ہوں۔عملیات کی دنیا میں نظرات سیارگان کو بہت ہی مجرب و پر تاثیر مانا گیا ہے۔ اس باب میں یہ تحریر ہے کہ کونسی نظرات میں کونسے اعمال تیار ہو سکتے ہیں۔یعنی کسی بھی دو سیاروں میں ہونے والی نظرات تثلیث' تسدیس' مقابلہ تربیع وقران کے موافق عملیات کے متعلق تفصیلات درج ہیں۔

نظرات سیارگان کے اوقات معلوم کرنے کیلئے کسی بھی سالانہ جنتری یا تقویم کو دیکھیں ۔یا پھر سالانہ مزمل روحانی جنتری' جعفریہ جنتری' و برنی تقویم کا مطالعہ کریں۔ان جنتریوں میں نظرات کے اوقات مکمل تفصیل سے درج ہوتے ہیں۔نظر تثلیث وتسدیس میں نیک کام کئے جاتے ہیں۔نظر مقابلہ وتربیع میں نحس کام کئے جاتے ہیں۔اور نظر قران سعد سیاروں میں ہوتو نیک کام۔ اگر نحس سیاروں میں ہوتو نحس کام کئے جاتے ہیں۔کسی سیارے کی حالت رجعت میں نحس کام کر سکتے ہیں۔اور حالت مستقیم میں سعد کام کر سکتے ہیں۔

## نظرات کے عملیات

### تثلیث وتسدیس

**قمر عطارد:۔** محبوب کو محبت میں دیوانہ کرنے' دماغی صلاحیت کو بہتر کرنے' تحریری کاموں میں کامیابی کے لئے۔

**قمر زہرہ:۔** شادی نکاح منگی میں کامیابی' محبوب کو راضی کرنے' خوبصورتی بڑھانے۔

**قمر شمس:** ۔افسران وحکام کی تسخیر مقبولیت اور کامیابی محبت پیدا کرنے' عزت وشہرت کو بڑھانے۔

**قمر مریخ:** ۔دشمنوں پر فتح پانے ان کو مغلوب کرنے جسمانی طاقت کو بڑھانی خواب بندی

**قمر مشتری:** ۔دولت میں ترقی معاشرے میں عزت وشہرت پانے' بیماری سے چھٹکارا پانے' انعامی اسکیموں میں کامیابی پانے' گھریلو سجاوٹ کے لئے نیک ہے۔مذہبی امور تعلیم۔

**قمر زحل:** ۔برائے ترقی زراعت وشادابی' اعلیٰ مقام حاصل کرنے۔

**زہرہ شمس:** ۔افسران وحکام میں عزت۔وشہرت ومحبت پیدا کرنے۔محبت شادی میں کامیابی پانے۔

**زہرہ مریخ:** ۔فتنہ فساد دفع کر کے محبت میں بدلنا' محبت وشادی میں کامیابی پانے۔ گلوکاری کے میدان میں فتح وکامیابی حاصل کرنا۔

**زہرہ مشتری:** ۔کسی مرد یا عورت کو محبت میں بے چین کرنا۔دلپسند جگہ سے شادی میں کامیابی۔تسخیر خلائق کرنا۔کاروبار میں بے انتہا ترقی کرنا۔مذہبی درس میں دلچسپی پیدا کرنے۔رزق روزگار میں ترقی وبرکت حاصل کرنے۔انعامی اسکیموں میں کامیابی ومفت کی دولت حاصل کرنے۔

**زہرہ زحل:** ۔زمینی کاموں دلچسپی بڑھانے۔لڑائی جھگڑے کو ختم کر کے محبت پیدا کرنا۔مستقل تعلقات قائم کرنے۔ازدواجی وقلبی معاملات میں کامیابی۔

**شمس مریخ:** ۔برائے مسخر کرنے اہل فوج وتسخیر افسران۔جسمانی طاقت دشمن پر فتح وکامیابی۔

**شمس مشتری:** ۔برائے ترقی دولت افسران میں عزت وشہرت پانے۔خوش قسمتی عزت ومرتبہ حصول دولت۔

**شمس زحل:** ۔ثابت قدمی سے کام کرنے حصول حاجات' ترقی وروزگار۔

مریخ مشتری:۔ برائے حصول دولت زرومال بلند مراتب مادی معاملات میں کامیابی۔

مریخ زحل:۔ صحت ترقی حصول جائیداد و مکانات ٹیکنیکی امور میں کامیابی برائے ترقی زراعت وعمارات زمین کے سلسلے میں جھگڑوں کوختم کرنا۔

مشتری زحل:۔ خوش قسمتی۔ مقبولیت کاروبار میں کامیابی' تسخیر وتوجہ سلاطین۔

## تربیع ومقابلہ

قمرعطارد:۔ دوستوں اور محبت کرنے والوں نفاق پیدا کرنا' اعصابی ودماغی امراض پیدا کرنا۔

قمرزہرہ:۔ عورتوں ومردوں میں مخالفت پیدا کرنا' دشمنی وطلاق جیسی نوعیت تنگ دستی کاشکار کرنے اور روزمرہ تعلقات میں ناچاقی۔ پیدا کرنے۔

قمرشمس:۔ سلاطین وحکام میں جھگڑا پیدا کرنے' تعلقات میں کشیدگی وجدائی پیدا کرنا' عزت وشہرت کوختم کرنا۔

قمرمریخ:۔ دشمن کی جسمانی طاقت کوختم کرنے' بیمار کرنے سکون خوشی ختم کرنے اور دشمن کومغلوب کرنے کیلیئے۔

قمرمشتری:۔ دولت کی تباہی وبربادی' عزت وشہرت کوخراب کرنے۔ بیماری میں مبتلا کرنے' انعامی اسکیموں میں نقصان دلانے کیلیئے۔

قمرزحل:۔ برائے تباہی وبربادی زراعت' خوف کا شکار' بیماری میں مبتلا کرنے یا ہلاک کرنے کیلیئے۔

عطاردزہرہ:۔ محبت وشادی میں ناکامی پیدا کرنے' تحریری کاموں میں پریشانی ورکاوٹ شاعری وگلوکاری کی شہرت کوخراب کرنے' دماغی صلاحیت کوختم کرنے۔ کاروبار کوبند کرنے۔

عطاردشمس:۔ افسران وحکام میں بدنامی پیدا کرنے' آفس کے کاموں اور ہرطرح

کے تحریری کاموں میں رکاوٹ پیدا کرنے۔

**عطارد مریخ:**۔ کاروبار اور ٹیکنیکی امور میں ناکامی امراض کا شکار کرنے کاروبار کو بند کرنے لڑائی جھگڑا پیدا کرنا۔ دماغی طاقت کو ختم کرنے۔

**عطارد مشتری:**۔ دماغی قوت وعلم میں روکاٹ ڈالنے۔ دشمن کے ملک واملاک تباہ و برباد کرنے کیلئے۔

**عطارد زحل:**۔ تحریری کاموں میں رکاوٹ و پریشانی دماغی صلاحیت کو ختم کرنے زراعت کی تباہی دماغی صلاحیت کو ختم کرنے زراعت کی تباہی بربادی پیدا کرنے۔

**زہرہ شمس:**۔ افسران وحکام میں عزت وشہرت کو خراب کرنے' محبت و شادی میں پریشانی۔

**زہرہ مریخ:**۔ عورتوں ومردوں کے درمیان فساد پیدا کرنے' محبت وشادی میں رکاوٹ پیدا کرنے شاعری وگلوکاری کے مقابلے میں مغلوب کرنا۔

**زہرہ مشتری:**۔ نکاح منگنی شادی میں رکاوٹ پیدا کرنے' کاروبار کو تباہ و برباد کرنے' انعامی اسکیموں میں نقصان دینے۔ مال دولت میں نقصان پیدا کرنے۔

**زہرہ زحل:**۔ زمینی سرسبز شادابی کو تباہ برباد کرنا' مستقل تعلقات کو ختم کرنے' خوبصورتی کو ختم کرنے محبت وشادی میں رکاوٹ پیدا کرنے۔

**شمس مریخ:**۔ مخالفوں کو منتشر کرنے' عداوت جھگڑا پیدا کرنے' جسمانی طاقت کو ختم کرنے۔

**شمس مشتری:**۔ زرومال میں تنگی ڈالنے' عزت شہرت کو خراب کرنے' آباد جگہ کو ویران کرنے۔

**شمس زحل:** مخالفوں کو پریشان کرنے' عداوت و جھگڑا پیدا کرنے' محبت ختم کرنے کیلئے

**مریخ مشتری:**۔ زرومال میں جھگڑا پیدا کرنے' شدید عذاب دینے طبعیت میں بے چینی پیدا کرنے۔

مریخ زحل :۔ دولت جائیداد و زمین کے سلسلے میں جھگڑے پیدا کرنے' زراعت و عمارات کو تباہ و برباد کرنے' دشمن کی تباہی و حادثات میں مبتلا کرنے' زبان بند کرنے کے واسطے۔

مشتری زحل :۔ خوش قسمتی کو بد قسمت کرنا۔ عزت شہرت کو خراب کرنا دشمن کو مرتبہ سے گرانا مالی معاملات میں پریشان کرنا۔

# قران کے عملیات

قمر عطارد :۔ برائے ملاقات اہل قلم و زراء اور اہل صنعت ادبی معاملات میں حصول مقصد۔

قمر زہرہ :۔ قلبی و ازدواجی معاملات میں کامیابی' عشق محبت اور معشوق کو بیقرار کرنے کیلئے۔

قمر شمس :۔ سلاطین و حکام میں جھگڑا تعلقات میں کشیدگی جدائی عداوت پریشانی کسی کو تباہ و برباد کرنا عزت شہرت کو ختم کرنا۔

قمر مریخ :۔ ملاقات املاء دشموں کی مغلوبی اور دشمنوں پر فتح پانے کے لئے۔

قمر مشتری :۔ ترقی تجارت حصول مال و دولت ترقی علم' و ہر نیک کام۔

قمر زحل :۔ نفاق تباہی جدائی و بربادی دشمن پریشان کرنے و اذیت پہنچانے۔

عطارد زہرہ :۔ حصول علم موسیقی شادی محبت' فنون لطیفہ میں کامیابی' ذہنی قابلیت بڑھانے۔

عطارد شمس :۔ کامیابی دولت و ترقی عزت شہرت کو بڑھانے' دماغ افسران کو مطیع کرنے۔

عطارد مریخ :۔ اہل قلم کو بیمار کرنا ان کو لڑانا کسی عمارت کو تباہ برباد کرنے کیلئے۔

عطارد مشتری :۔ دماغی قابلیت بڑھانے اعلیٰ تعلیم عاملوں کی تسخیر ترقی دولت۔

عطارد زحل :۔ کسی جگہ زمین مکان فصل کو تباہ و برباد کرنے دشمن کی زبان بندی و ہلاکت۔

# چال

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ۸ | ۳ |
| ۶ | ۴ | ۲ |
| ۵ | | ۷ |

## مثلث خالی القلب..........قمری

| | | |
|---|---|---|
| ۴۵ | ۳۶۳ | ۱۳۵ |
| ۲۲۸ | ادھوحطک لمس عصر | ۳۱۸ |
| ۲۷۳ | ۱۸۰ | ۹۰ |

## مثلث خالی القلب..........شمسی

| | | |
|---|---|---|
| ۲۸۸ | ۲۳۱۳ | ۸۶۴ |
| ۱۴۴۰ | احدرسص طعک لموہ | ۲۰۲۵ |
| ۱۷۳۷ | ۱۱۵۲ | ۵۷۶ |

# نقوش مربع کی مختلف چالیں

### (1) چال۔ عقداللسان

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۱ | ۱۴ | ۸ |
| ۲ | ۱۶ | ۹ | ۳ |
| ۱۵ | ۵ | ۴ | ۱۰ |
| ۱۲ | ۲ | ۷ | ۱۳ |

### (2) چال۔ عقدالنکاح

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۳ | ۶ | ۱۶ |
| ۱۴ | ۸ | ۱ | ۱۱ |
| ۴ | ۱۰ | ۱۵ | ۵ |
| ۷ | ۱۳ | ۱۲ | ۲ |

### (3) چال۔ عقدالنوم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

### (4) چال۔ عقدالذکر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |

### (5) چال۔ عقد النظر

| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |

### (6) چال۔ عقد الطریق

| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |

### (7) چال۔ آوارگی

| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

### (8) چال۔ صحت یابی امراض

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

### چال۔ سحر جادو کا خاتمہ

| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

# حروف صوامت کے نقوش ابجد قمری سے
# مختلف مقاصد کے لئے
# ''مربع میں''

(1) چال۔ عقد اللسان

| ۱۳۵ | ۱۴۲ | ۱۳۸ | ۱۲۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۰ | ۱۳۶ | ۱۴۴ | ۱۳۳ |
| ۱۳۷ | ۱۳۱ | ۱۳۲ | ۱۴۳ |
| ۱۴۱ | ۱۳۴ | ۱۲۹ | ۱۳۹ |

(2) چال۔ عقد النکاح

| ۱۴۴ | ۱۳۳ | ۱۳۰ | ۱۳۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۸ | ۱۲۸ | ۱۳۵ | ۱۴۲ |
| ۱۳۶ | ۱۴۳ | ۱۳۷ | ۱۳۱ |
| ۱۲۹ | ۱۳۹ | ۱۴۱ | ۱۳۴ |

(3) چال۔ عقد النوم

| ۱۳۳ | ۱۳۶ | ۱۴۴ | ۱۳۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۹ | ۱۳۴ | ۱۲۹ | ۱۴۱ |
| ۱۲۸ | ۱۴۲ | ۱۳۸ | ۱۳۵ |
| ۱۴۳ | ۱۳۱ | ۱۳۲ | ۱۳۷ |

(4) چال۔ عقد الذکر

| ۱۲۹ | ۱۴۱ | ۱۳۹ | ۱۳۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۴۴ | ۱۳۰ | ۱۳۳ | ۱۳۶ |
| ۱۳۷ | ۱۴۷ | ۱۴۳ | ۱۳۱ |
| ۱۳۸ | ۱۳۵ | ۱۲۸ | ۱۴۲ |

(5) چال۔ عقد النظر

| ۱۳۱ | ۱۴۳ | ۱۳۷ | ۱۳۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۶ | ۱۳۳ | ۱۳۰ | ۱۴۴ |
| ۱۳۴ | ۱۳۹ | ۱۴۱ | ۱۲۹ |
| ۱۴۲ | ۱۲۸ | ۱۳۵ | ۱۳۸ |

(6) چال۔ عقد الطریق

| ۱۳۰ | ۱۴۴ | ۱۳۶ | ۱۳۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۷ | ۱۳۲ | ۱۳۱ | ۱۴۳ |
| ۱۳۵ | ۱۳۸ | ۱۴۲ | ۱۲۸ |
| ۱۴۱ | ۱۲۹ | ۱۳۴ | ۱۳۹ |

(7) چال۔ آوارگی دشمن

| ۱۳۹ | ۱۳۴ | ۱۲۹ | ۱۴۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۸ | ۱۴۲ | ۱۳۷ | ۱۳۵ |
| ۱۳۳ | ۱۳۶ | ۱۴۴ | ۱۳۰ |
| ۱۴۳ | ۱۳۱ | ۱۳۲ | ۱۳۷ |

(8) چال۔ صحت یابی امراض

| ۱۴۲ | ۱۲۸ | ۱۳۵ | ۱۳۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۴ | ۱۳۹ | ۱۴۱ | ۱۲۹ |
| ۱۳۶ | ۱۳۳ | ۱۳۰ | ۱۴۴ |
| ۱۳۱ | ۱۴۳ | ۱۳۷ | ۱۳۲ |

(9) چال۔ سحر جادو کا خاتمہ

| ۱۳۲ | ۱۳۷ | ۱۴۳ | ۱۳۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۸ | ۱۳۵ | ۱۲۸ | ۱۴۲ |
| ۱۲۹ | ۱۴۱ | ۱۳۹ | ۱۳۴ |
| ۱۴۴ | ۱۳۰ | ۱۳۳ | ۱۳۶ |

باب نمبر15

# ''عزیمت حروف صوامت''

(1) حرف ''الف'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یا اسرافیل یا آئیل واجب فیویوش سامعاً مطیعاً بحق یا الف یا اللہ'' جب چاند منزل شرطین میں آئے تو 263 دفعہ پڑھ لیں۔

(2) حرف ''ح'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یا تنکفیل یا حائیل واجب عیوش سامعاً مطیعاً بحق یا حا یا حق'' منزل نثرہ میں 120 دفعہ پڑھ لیں۔

(3) حرف ''د'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یا دردائیل یا دائیل واجب طیویوش سامعاً مطیعاً بحق یا دال یا دیان'' منزل دبران میں 217 دفعہ پڑھ لیں''۔

(4) حرف ''ر'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یا امواکیل یا رائیل واجب دھیوش سامعاً مطیعاً بحق یا را یا رؤف'' منزل نعائم میں 312 دفعہ پڑھ لیں''۔

(5) حرف ''س'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یا ھمواکیل یا سائیل واجب لغیوش سامعاً مطیعاً بحق یا سین یا سمیع'' منزل غفرہ میں 237 دفعہ پڑھ لیں''۔

(6) حرف ''ص'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یا اھجمائیل یا صائیل واجب فلایوش سامعاً مطیعاً بحق یا صاد یا صبور'' منزل قلب میں 241 دفعہ پڑھ لیں''۔

(7) حرف ''ط'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یا سمائیل طاطائیل واجب پدیوش سامعاً مطیعاً بحق یا طا یا طاھر'' منزل طرفہ میں 121 دفعہ پڑھ لیں''۔

(8) حرف ''ع'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یا لومائیل یا عائیل واجب فیوش سامعاً مطیعاً بحق یا عین یا علی'' منزل زبانہ میں 247 دفعہ پڑھ لیں''۔

(9) حرف ''کاف'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یا مروزائیل یا کائیل واجب قدیوش سامعاً مطیعاً بحق یا کاف یا کافی'' منزل زہرہ میں 293 دفعہ پڑھ لیں''۔

(10) حرف ''لام'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یاطاطائیل یالائیل واجب عدیوش ساماً مطیعاً بحق لام یالطیف ''منزل صرفہ میں 272 دفعہ پڑھ لیں''۔

(11) حرف ''میم'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یارویائیل یامائیل واجب محیوش ساماً مطیعاً بحق یامیم یاملک ''منزل عوا میں 191 دفعہ پڑھ لیں''۔

(12) حرف ''واؤ'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یارفتمائیل یاوائیل واجب پویوش ساماً مطیعاً بحق یاواو یاولی ''منزل ہنعہ میں 137 دفعہ پڑھ لیں''۔

(13) حرف ''ھا'' عزمت علیکم واقسمت علیکم یادوریائیل یاہائیل واجب ھیوش ساماً مطیعاً بحق یاھا یاھادی ''منزل ہقعہ میں 117 دفعہ پڑھ لیں''۔

# عزیمت حروف صوامت مع تعداد پڑھائی

| حروف صوامت | عزیمت | تعداد پڑھائی | دن |
|---|---|---|---|
| ا | اجب یَا اسرافیلُ بحق یا الف | ۴۴۴۴ | ۲۸ |
| ح | اجب یَا تنکفیلُ بحق یا حا | ۴۴۴۴ | ۲۸ |
| د | اجب یَا دردائیلُ بحق یا دال | ۴۴۴۴ | ۲۸ |
| ر | اجب یَا امواکیلُ بحق یا را | ۴۴۴۴ | ۲۸ |
| س | اجب یَا ھمواکیل بحق یا سین | ۴۴۴۴ | ۲۸ |
| ص | اجب یَا اھجمائیل بحق صاد | ۴۴۴۴ | ۲۸ |
| ط | اجب یَا اسمائیلُ بحق یا طا | ۴۴۴۴ | ۲۸ |
| ع | اجب یَا لومائیلُ بحق یا عین | ۴۴۴۴ | ۲۸ |
| ک | اجب یَا حروزائیلُ بحق یا کاف | ۴۴۴۴ | ۲۸ |
| ل | اجب یَاطا طائیلُ بحق یَا لام | ۴۴۴۴ | ۲۸ |

| ۲۸ | ۴۴۴۴ | اجب یَا رویائیلُ بحق یا میم | م |
|---|---|---|---|
| ۲۸ | ۴۴۴۴ | اجب یَا رفتمائیلُ بحق یا واو | و |
| ۲۸ | ۴۴۴۴ | اجب یَا دوریائیلُ بحق یا ھا | ھ |

ہر حرف کی عزیمت کو اپنی موافق منزل قمری میں شروع کر کے روزانہ ۴۴۴۴ دفعہ ۲۸ دنوں تک پڑھنا ہے۔ ۲۸ دن مکمل ہونے کے بعد آپ اس حرف کے عامل بن جائیں گے۔

## عزیمت بلاموکل برائے نقوش

حروف صوامت کے نقوش کو زیادہ طاقتور بنانے کیلئے نیچے کچھ مخصوص عزیمت لکھ رہا ہوں۔ جب بھی کوئی نقش بنائیں تو نقش کے نیچے اپنے مقصد کے موافق عزیمت کو تحریر کریں۔ تو نقش بڑا ہی پاورفل بن جائے گا۔ اور فوراً اثر دکھائے گا۔

عزیمت برائے زبان بندی:۔ کَتَبَت ھَـذَا التَّعوِیذِ عَقدَۃَ اِلَلّسَانِ وَقَـد کُنتَ فلان بن فلان اَحُبَّہ ھذا التّعوِیذِ عَقدَۃَ اِلَلّسَانِ فی حَقِ فلان بن فلان عَقَدتُم اَبداً ۔

عزیمت برائے خواب بندی: ۔ کَتَبتُ ھَذَا التَّعوِیذِ عَقدَ النَّومِ حُبًّا فلان بن فلان مِقَدَ العَینِ بَاَمرِ وَیُحِبُّ لَا اِلہَ اِلّا اَنتَ فلان بن فلان اَبَداً ۔

عزیمت برائے زناء سے روکنا: اجیبوا یا خدام ھذا الاسماء بعقد ذکر فلان بن فلان عن الحرام ۔

عزیمت برائے قطع محبت:۔ کَتَبتُ ھَذَا التَّعوِیذِ البُغض وَالعَدَاوۃ فلان بن فلان لَایُحِبَّ فلان بن فلان اَبَدًا ۔

عزیمت برائے مکان یا شہر بدر کرنا:۔ یاخدام ھذا الاسماء توکلو ی باخراج فلان بن فلان من بلدہِ ووطنہِ ۔

عزیمت برائے خانہ بربادی:۔

توکلو بخلو وخَرَابَ ھَذا الدّارِ وَاِذھابَ الانس مِہ جَمِیعاً ۔

باب نمبر16

# حروف صوامت کے نقش متعلق بہترین راز

**حروف صوامت کے نقش متعلق:** ۔ایسے راز ظاہر کر رہا ہوں جو آپ نے پہلے دنیا کے کسی بھی کتاب یا روحانی رسالوں میں نہیں دیکھے ہونگے ۔ یہ راز بھی صرف میں ہی پہلی بار ظاہر کر رہا ہوں ۔ لاکھوں روپے کی قیمت ادا کرنے کے باوجود بھی ایسے راز آپ کو کہیں سے نہیں ملیں گے ۔ بس یہ بندہ ایسے رازوں کو مخفی رکھنا پسند نہیں کرتا ۔ تا کہ لوگ فیض حاصل کر سکیں ۔ ان رازوں کو مدنظر رکھ کر حروف صوامت کا نقش بھریں گے تو بندوق کی گولی جیسا اثر دیکھیں گے ۔ اور یقیناً حیران رہ جائیں گے ۔

☆ راز: ۔ اگر آپ نقش مثلث بھرنا چاہتے ہیں تو حروف صوامت کے اعداد قمری ۵۴۳ سے ۱۵۶ قانون کے کاٹ دیں باقی بچت رقم کو ۳ سے تقسیم کریں ۔ جو بھی جواب آئے اس کو نقش کے پہلے خانہ میں رکھیں ۔ باقی نقش کے ہر خانہ میں چال کے مطابق ۱۳، ۱۳ کا اضافہ کرتے جائیں ۔

☆ راز: ۔ ۱۳ کا اضافہ اس لئے کہ حروف صوامت بھی ۱۳ ہیں ۔

☆ راز: ۔ اسم الٰہی یا احد کے اعداد قمری بھی ۱۳ ہیں ۔

☆ راز: ۔ یا احد کے تینوں حروف صوامت کے ہی ہیں ۔

☆ راز: ۔ ترتیب شمسی میں حروف صوامت کا پہلا جملہ احد ہے ۔

☆ راز: ۔ حروف صوامت کے اعداد قمری ۵۴۳ سے ۱۵۶ منفی کرنے کے بعد باقی بچے ۳۸۷ پھر ۳ پر تقسیم کیا تو جواب ۱۲۹ آیا ۔ پہلے خانہ میں رکھیں گے ۔ پھر آگے نقش پُر کریں گے ۔

☆ راز: ۔ اسم الٰہی یا لطیف کے اعداد قمری بھی ۱۲۹ بنتے ہیں ۔

☆ راز: ۔ اسم الٰہی یا معطی کے اعداد قمری بھی ۱۲۹ بنتے ہیں ۔

☆ راز:۔ نقش کے خانہ نمبر۳ میں اعداد ۱۵۵ آئیں گے جو اسم الٰہی یا داضح کے موافق ہیں۔

**نقش یہ ہے :**

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴۲ | ۲۰۷ | ۱۹۴ |
| ۲۳۳ | ۱۸۱ | ۱۲۹ |
| ۱۶۸ | ۱۵۵ | ۲۲۰ |

# حروف صوامت کے نقش متعلق ذاتی تحقیق

☆ حروف صوامت کے نقش مثلث بھرنے کے متعلق قواعد ہوں۔

☆ ۱۲ کا اضافہ اس لئے کے حروف صوامت کے اعداد قمری ۵۴۳ کا جمع ۱۲ بنتے ہیں۔

☆ ویسے بھی مثلث پر کرنے کیلئے ۱۲ قانون کے کم کئے جاتے ہیں اور 3 پر تقسیم کیا جاتا ہے

☆ راز:۔ حروف صوامت کے اعداد قمری ۵۴۳ ہیں۔ ۳+۴+۵=۱۲ مفرد ۳

☆ راز:۔ اسم ذات اللہ کے اعداد ۶۶ ہیں۔ ۶+۶=۱۲ مفرد ۳

☆ راز:۔ اسم الٰہی لطیف کے اعداد ۱۲۹ ہیں۔ ۹+۲+۱=۱۲ مفرد ۳

☆ راز:۔ اسم الٰہی معطی کے اعداد ۱۲۹ ہیں۔ ۹+۲+۱=۱۲ مفرد ۳

☆ راز:۔ اسم الٰہی وکیل کے اعداد ۶۶ ہیں۔ ۶+۶=۱۲ مفرد ۳

☆ راز:۔ اسم الٰہی ماجد کے اعداد ۴۸ ہیں۔ ۸+۴=۱۲ مفرد ۳

☆ راز:۔ اسم الٰہی مجید کے اعداد ۵۷ ہیں۔ ۷+۵=۱۲ مفرد ۳

☆ راز:۔ اسم الٰہی مصور کے اعداد ۳۳۶ ہیں۔ ۶+۳+۳=۱۲ مفرد ۳

☆ راز:۔ اسم الٰہی قابض کے اعداد ۹۰۳ ہیں۔ ۳+۰+۹=۱۲ مفرد ۳

☆ راز:۔ اسم الٰہی قیوم کے اعداد ۱۵۶ ہیں۔ ۶+۵+۱=۱۲ مفرد ۳

معلوم ہوا کہ حروف صوامت کے اعداد ۵۴۳ کا جمع ۱۲ بنتے ہیں۔ یعنی مندرجہ بالا تمام

اسماء الٰہی کے اعداد کے جمع ۱۲ ہی ہیں۔ جو کہ حروف صوامت کہ اعداد کی جمع کے موافق ہیں۔ اس لئے نقش کے ہر خانہ میں ۱۲ کا اضافہ کر کے نقش بھرا گیا ہے۔ اور مفرد عدد ۳ بنا۔ اس لئے نقش مثلث کا انتخاب کیا۔ کیوں کہ نقش مثلث کہ ہر طرف سے ۳'۳ خانے ہیں۔ اس لئے یہ نقش بھی بڑی اہمیت رکھتا ہے۔

**نقش یہ ھے :**

خاکی چال

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴۵ | ۲۰۵ | ۱۹۳ |
| ۲۲۹ | ۱۸۱ | ۱۳۳ |
| ۱۶۹ | ۱۵۷ | ۲۱۷ |

باب نمبر 17

# منسوبات حروف صوامت

اس باب میں ۱۳ حروف صوامت کی منسوبات پیش کررہے ہیں۔ کہ کس حرف سے کیا چیز منسوب ہے۔ ۱۳ حروف صوامت کے نمبروار حرف ا سے ھ تک پیش کئے جارہے ہیں۔ پہلا حرف الف ہے۔ حرف الف تمام حروف کا سردار ہے۔ کل حروف کا تعلق الف سے ہے۔ اور الف کو کسی حرف سے تعلق نہیں ہے۔ اس طرح تمام مخلوق اللہ تبارک وتعالیٰ کی محتاج ہے۔ اور وہ عالم والوں سے غنی ہے۔ یہ حقیقت ہے کہ صرف حرف الف سے ہی جبل پہاڑ وغیرہ ریزہ ریزہ ہوجاتے ہیں۔ اسم ذات اللہ میں بھی پہلا حرف الف ہے۔ اور بڑی اہمیت برکت وطاقت رکھتا ہے۔ اس لئے اس گنہگار بندہ کو اتنی ہمت کہاں ہے کہ حرف الف کے اسراروں کو بیان کرسکے۔

منسوبات حرف ''الف''۔

ابجد شمسی وقمری میں یہ حرف الف پہلے نمبر پر ہے۔ اعداد شمسی ایک۔ اعداد قمری ایک ہے۔ اور اعداد ملفوظی ۱۱۱ ہیں۔ عنصر کے لحاظ سے یہ حرف آتشی گرم خشک ہے۔ اور نورانی ہے۔ دن سے منسوب ہے برج حمل اور سیارہ مریخ سے منسوب ہے۔ طرف مشرق ہے اسماء حُسنیٰ میں یاحَیُّ یا قیوم سے منسوب ہے۔ اعضاء انسانی میں اسرافیل۔ ظاہری آئیل ہے۔ اور اعوان فیویوش ہے۔ منزل قمری شرطین ہے۔ بخور فلفل شیر یز ہے۔ احاد میں پہلا حرف ہے اور طاق ہے۔ خاصیت جلالی ہے۔ نقشہ عناصر میں مرتبہ آتش ہے۔ مقصد میں روشنی قلب سے منسوب ہے۔ اور حال سے منسوب ہے۔

موکل باطنی اسرافیل، ظاہری آئیل اور اعوان فیویوش ہے۔ منزل قمری شرطین ہے۔ بخور فلفل، شیونیز ہے۔ احاد میں پہلا حرف ہے اور طاق ہے۔ خاصیت جلالی ہے۔ نقشہ عناصر میں مرتبہ آتش ہے۔ مقصد میں روشنی قلب سے واسطہ رکھتا ہے۔ حال سے منسوب ہے۔

## منسوبات حرف ''ح'':

ابجد شمس میں یہ حرف چھٹے نمبر پر ہے اور ابجد قمری میں آٹھویں نمبر پر ہے اعداد شمسی چھ اور اعداد قمری آٹھ اعداد ملفوظی تو ہیں عنصر کے لحاظ سے یہ حرف آبی سرد تر ہے نورانی ہے ۔دن سے منسوب ہے برج سرطان سیارہ قمر سے متعلق ہے طرف شمال ہے۔اسماء حسنیٰ میں یا قہار یا جبار سے منسوب ہے اعضائے انسانی میں لطیفہ قلب سے منسوب ہے۔ منسوب نقش مسدس ہے۔موکل باطنی تنکفیل ظاہری حائیل اور اعوان عیوش ہے منزل قمری نثرہ ہے۔ بخور کتھے انار کے چھلکے ہیں۔ احاد میں آٹھواں نمبر حرف ہے۔ خاصیت جمالی ہے۔نقشہ عناصر میں درجہ آب ہے۔ مقصد میں تباہی دشمن سے واسطہ رکھتا ہے۔حرف زوج ہے مستقبل سے منسوب ہے۔

## منسوبات حرف ''دال'د'':

ابجد شمسی میں یہ حرف آٹھویں نمبر اور ابجد قمری میں چوتھے نمبر پر ہے۔اعداد شمسی آٹھ اور اعداد قمری چار ہیں۔ اعداد ملفوظی پینتیس ہے عنصر کے لحاظ سے یہ حرف آبی سرد تر ہے۔ ظلماتی ہے۔رات سے منسوب ہے۔ برج ثور سیارہ زہرہ سے متعلق ہے۔طرف شمال ہے۔ اسماء حسنیٰ میں یا پھر یا متعال سے منسوب ہے۔ اعضائے انسانی میں لطائف نفس سے منسوب ہے۔منسوب نقش مربع ہے۔موکل باطنی دردائیل ظاہری دائیل اور اعوان طیویوش ہے۔منزل قمری دبران ہے۔بخور لوبان تر انار شیریں کے چھلکے حاد میں چوتھا حرف ہے۔ خاصیت جمالی ہے۔نقشہ عناصر میں مرتبہ آب ہے۔ مقصد میں رعب و دبدبہ ہیبت طلب جاہ مال و روزگار سے واسطہ رکھتا ہے۔ یہ حرف ذوج ہے حال سے منسوب ہے۔

## منسوبات حرف ''ر'':

ابجد شمسی میں یہ حرف دسویں نمبر پر اور ابجد قمری میں بیسویں نمبر رہے۔اعداد شمسی دس اعداد قمری دوسو اعداد ملفوظی دوسوایک ۲۰۱ ہے۔ عنصر کے لحاظ سے یہ حرف آبی سرد تر ہے۔ نورانی ہے۔دن سے منسوب ہے برج قوس سیارہ مشتری سے متعلق ہے۔طرف شمال ہے۔

اسماء حسنیٰ میں یارحمٰن یارحیم سے منسوب ہے اعضائے انسانی میں لطیفہ خفی سے منسوب ہے۔
منسوب نقش مثلث ہے موکل باطنی اموائیل' ظاہری رائیل اور اعوان دھیوش ہے' منزل قمری نعائم ہے۔ بخور لوبان ترمات میں یہ حرف دوسرے نمبر پر ہے۔ جمالی ہے۔ نقشہ عناصر میں ثالثہ آب ہے۔ مقصد میں بخار دور کرنا قبولیت دعا طلب حاجات' حُب سے واسطہ رکھتا ہے۔ یہ حرف ذوج ہے۔ یہ حرف مستقبل سے منسوب ہے۔

## منسوبات حرف ''س'' سین:

ابجد شمسی میں یہ حرف بارہویں نمبر پر اور ابجد قمری میں پندرہویں نمبر پر ہے اعداد شمسی تیس اعداد قمری ساٹھ اعداد ملفوظی ایک سوبیس ہیں عنصر کے لحاظ سے یہ حرف بادی گرم تر ہے ۔نورانی ہے۔ دن سے منسوب ہے برج میزان سیارہ زہرہ سے متعلق ہے طرف مغرب ہے اسماء حسنیٰ میں یا کافی یا غنی سے منسوب ہے۔ اعضائے انسانی میں قوت سماعت سے منسوب ہے۔ منسوب نقش مخمس ہے۔ موکل باطنی ہموائیل ظاہری موکل سائیل اور اعوان لغیوش ہے ۔منزل قمری غفرہ ہے۔ بخور لوبان تر ہے۔ عشرات میں یہ حرف چھٹے نمبر رہے۔ خاصیت مشترک ہے نقشہ عناصر میں ثانیہ ہا ہے۔ مقصد میں رفع افلاس حصول دولت مندی سے واسطہ رکھتا ہے۔ یہ حرف ذوج ہے۔ ماضی سے منسوب ہے۔

## منسوبات حرف ''صاد'' ص:

ابجد شمسی میں یہ حرف چودہویں نمبر پر اور ابجد قمری میں اٹھارہویں پر ہے۔ اعداد شمسی پچاس اعداد قمری نوے اعداد ملفوظی پچانوے ہیں۔ عنصر کے لحاظ سے یہ حرف خاکی ہے۔ سرد خشک ہے۔ نورانی سے منسوب ہے۔ برج عقرب سیارہ مریخ سے متعلق ہے۔ طرف جنوب سے منسوب ہے۔ اسماء حسنیٰ ذوالقوۃ شدید سے منسوب ہے۔ اعضائے انسانی میں دائیاں گھٹنا و پنڈلی سے منسوب ہے منسوب نقش مثلث ہے۔ موکل باطنی ہجمائیل موکل ظاہری صائیل اعوان فلایوش ہے۔ منزل قمری قلب ہے۔ بخور بڑ کے پتے ہیں عشرات میں یہ حرف نودیں نمبر پر ہے۔ خاصیت مشترک ہے نقشہ عناصر میں ثالثہ خاک ہے۔ مقصد میں غالب

آئے۔فتح پانے سرکش سے محفوظ رہنے جابر حاکم کے شر سے بچنے سے واسطہ رکھتا ہے۔یہ حرف طاق ہے۔ماضی سے منسوب ہے۔

### منسوبات حرف ''طا' ط'':

ابجد شمسی میں یہ حرف سولھویں نمبر پر ابجد قمری میں نوویں نمبر پر ہے۔اعداد شمسی ستر اعداد قمری نو اور اعداد ملفوظی دس ہیں عنصر کے لحاظ سے یہ حرف آتشی گرم خشک ہے۔نورانی ہے۔دن سے منسوب ہے۔برج سرطان سیارہ قمری سے متعلق ہے۔طرف مشرق سے منسوب ہے اسماء حسنیٰ میں ذوالقوۃ شدید سے منسوب ہے۔اعضائے انسانی میں بال سے منسوب ہے۔منسوب نقش مثلث ہے۔موکل باطنی اسماعیل موکل ظاہری طائیل اور اعوان پدیوش ہے۔منزل قمری طرفہ ہے۔بخور عود۔زعفران ہے۔احاد میں یہ حرف نوویں نمبر پر ہے۔خاصیت جلالی ہے۔نقشہ عناصر میں دقیقہ آتش ہے۔مقصد میں غالب آنے۔فتح پانے سرکش سے محفوظ رہنے جابر حاکم کے شر سے بچنے سے واسطہ رکھتا ہے۔یہ حرف طاق ہے۔ماضی سے منسوب ہے۔

### منسوبات حرف ''عین' ع'':

ابجد شمسی میں یہ حرف اٹھارہویں نمبر پر اور ابجد قمری میں سولھویں نمبر پر ہے۔اعداد شمسی نوے اعداد قمری ستر اور اعداد ملفوظی ایک سوتیں ہیں عنصر کہ لحاظ سے یہ حرف آبی سرد تر ہے۔نورانی ہے۔دن سے منسوب ہے۔برج میزان سیارہ زہرہ سے متعلق ہے۔طرف شمال ہے اسماء حسنیٰ میں یاقوی یا قادر سے منسوب ہے۔اعضائے انسانی میں لطیفہ سر سے منسوب ہے۔منسوب نقش مسبع ہے۔موکل باطنی لومائیل' موکل ظاہری عائیل اور اعوان فشیوش ہے منزل قمری زبانہ' بخور درمنہ ہے۔عشرات میں یہ حرف ساتویں نمبر پر ہے۔خاصیت جمالی ہے۔نقشہ عناصر میں ثانیہ آب ہے۔مقصد میں قوت اعضائے' دفع نحوست' پریشانی' سے واسطہ رکھتا ہے۔طاق ہے۔حال سے منسوب ہے۔

### منسوبات حرف ''کاف' ک'':

ابجد شمسی میں یہ حرف بائیسویں نمبر پر۔اور ابجد قمری میں گیارہویں نمبر پر ہے۔اعداد

شمسی چار سو اعداد قمری بیس اور اعداد ملفوظی ایک سو ایک ہیں عنصر کے لحاظ سے یہ حرف بادی گرم تر ہے نورانی ہے۔ دن سے منسوب ہے برج اسد سیارہ شمس سے متعلق ہے۔ طرف مغرب ہے۔ اسماء حسنیٰ میں یارحمٰن یارحیم سے منسوب ہے۔ اعضائے انسانی میں قوت مشاہدہ سے منسوب ہے۔ منسوب نقش مثلث ہے۔ موکل باطنی حروزائیل۔ موکل ظاہری کائیل اور اعوان قدیوش ہے۔ منزل قمری زہرہ' میٹھے انار کے چھلکے۔ عشرات میں دوسرا نمبر حرف ہے۔ خاصیت مشترک ہے نقشۂ عناصر میں دقیقہ باد ہے۔ مقصد میں بخار دور کرنا۔ قبولیت دعا۔ طلب حاجات۔ حُب سے واسطہ رکھتا ہے۔ یہ حرف ذوج ہے۔ مستقبل سے منسوب ہے۔

### منسوبات حرف ''لام ل'':

ابجد شمسی میں یہ حرف تئیسواں نمبر اور ابجد قمری میں بارہویں نمبر پر ہے۔ اعداد شمسی پانچ سو اعداد قمری تیس اور اعداد ملفوظی اکہتر ہیں۔ عنصر کے لحاظ سے یہ حرف آبی سرد تر ہے۔ نورانی ہے۔ دن سے منسوب ہے۔ برج اسد و سنبلہ سیارہ شمس و عطارد سے متعلق ہے۔ طرف شمال سے منسوب ہے۔ اسماء حسنیٰ میں یا ملک یا قدوس سے مسنوب ہے۔ اعضائے انسانی میں لطیفہ روح سے منسوب ہے۔ منسوب نقش مسبع ہے۔ موکل باطنی طاطائیل۔ موکل ظاہری لائیل۔ اور اعوان عدیوش ہے۔ منزل قمری صرفہ۔ بخور زعفران ہے۔ عشرات میں تیسرا حرف اور طاق ہے۔ خاصیت جمالی ہے۔ نقشہ عناصر میں دقیقہ آب ہے۔ مقصد میں قدر و منزلت۔ ترقی مرتبہ۔ خوش حالی۔ فتنہ فساد۔ وسواس سے واسطہ رکھتا ہے۔ ماضی سے منسوب ہے۔

### منسوبات حرف ''میم م'':

ابجد شمسی میں یہ حرف چوبیسویں نمبر پر اور ابجد قمری میں تیرہویں نمبر پر ہے۔ اعداد شمسی چھ سو اعداد قمری چالیس اور اعداد ملفوظی نوے عنصر کے لحاظ سے یہ حرف آتشی گرم خشک ہے۔ نورانی ہے۔ دن سے منسوب ہے۔ برج سنبلہ سیارہ عطارد سے متعلق ہے۔ طرف مشرق سے منسوب ہے۔ اسماء حسنیٰ میں یا کبیر یا متعال سے منسوب ہے۔ اعضائے انسانی

میں ماتھے سے منسوب ہے منسوب نقش مربع ہے موکل باطنی رویائیل ۔موکل ظاہری مائیل اور اعوان مجیوش ہے ۔ منزل قمری عوا ہے۔ بخور لوبان تر ۔ پسند ہے عشرات میں یہ حرف چوتھے نمبر پر زوج ہے ۔ خاصیت جلالی ہے ۔نقشہ عناصر میں ثانیہ آتش ہے ۔ مقصد میں رعب دبدبہ ہیبت طلب جاہ مال وروزگار سے واسطہ رکھتا ہے۔حال سے منسوب ہے۔

## منسوبات حرف ''واؤ'':

ابجد شمسی میں یہ حرف چھبیسویں نمبر پر اور ابجد قمری میں چھٹے نمبر پر ہے۔اعداد شمسی آٹھ سو اعداد قمری چھ اور اعداد ملفوظی تیرہ ہیں۔عنصر کہ لحاظ سے یہ حرف خاکی سرد خشک ہے۔ظلماتی ہے۔رات سے منسوب ہے۔ برج جوزا سیارہ عطارد سے متعلق ہے۔طرف جنوب سے منسوب ہے۔اسماء حسنیٰ میں یا کافی یا غنی سے منسوب ہے۔اعضائے انسانی میں کولھوں سے منسوب ہے منسوب نقش مخمس ہے۔موکل باطنی رفتمائیل، موکل ظاہری وائیل اراعوان پویوش ہے۔منزل قمری ہنعہ ۔بخور تخم درمنہ۔ترکی وقطرب ہے۔احاد میں یہ حرف چھٹے نمبر پر زوج ہے۔رفع افلاس حصول دولتمندی سے واسطہ رکھتا ہے۔ماضی سے منسوب ہے۔

## منسوبات حرف ''ھا،ھ'':

ابجد شمسی میں یہ حرف ستائیسویں نمبر پر اور ابجد قمری میں پانچویں نمبر پر ہے۔اعداد شمسی نوسو اعداد قمری پانچ اور اعداد ملفوظی چھ ہیں۔عنصر کہ لحاظ سے یہ حرف آتشی گرم خشک ہے۔نورانی ہے۔دن سے منسوب ہے۔ برج ثور جوزا۔سیارہ زہرہ وعطارد سے متعلق ہے۔طرف مشرق ہے ۔اسماء حسنیٰ میں یا فتاح یا رزاق سے منسوب ہے اعضائے انسانی میں دونوں کان سے منسوب ہے۔منسوب نقش مخمس ہے موکل باطنی دورائیل ۔موکل ظاہری ھائیل اور اعوان ھیوش ہے۔منزل قمری ہقعہ ۔بخور عوذ لوبان مصطگی رومی ہے۔احاد میں یہ حرف پانچویں نمبر پر طاق ہے۔خاصیت جلالی ہے ۔نقشہ عناصر میں درجہ آتش ہے ۔ مقصد میں مشکلیں آسان ہوں ۔رزق میں فراوانی۔طلب رزق وروزگار سے واسطہ رکھتا ہے۔ مستقبل سے منسوب ہے۔

باب نمبر18

# ''حروف صوامت کی زکات کے طریقے''

## زکات قمری:۔

جب بھی سورج یا چاند گرہن لگے تو (۲) رکعت نماز نفل پڑھنے کے بعد خاموشی سے بیٹھ کر اپنے منہ میں زبان کے نیچے موم اصل رکھ کر سفید کاغذ پر ایک طرف کسی بھی سیاہ رنگ کے قلم سے ۵۴۳ دفعہ حروف صوامت کو لکھیں۔ رجال الغیب کا خیال رکھنا ہوگا۔

حروف صوامت کے چار کلمات بنتے ہیں۔ جو یہ ہیں۔

**ترتیب قمری: اںھو حطک لمس عصر**

زکات دیتے وقت قطعی کسی سے بات نہ کریں۔ اگر بات کرلیں تو عمل باطل ہو جائے گا۔ اگر کسی سے بات کرنا ضروری ہو تو سارا حال احوال کاغذ پر لکھ کر ایک دوسرے سے رابطہ کر سکتے ہیں۔ یا پھر اشاروں سے بات چیت کر سکتے ہیں۔ دورانِ عمل چھینک تک کی آواز باہر نہ آئے۔ ورنہ عمل باطل ہو جائے گا۔

دورانِ عمل بخورات ضرور جلائیں۔ حروف صوامت ۵۴۳ کی تعداد مکمل کرنے کے بعد ان لکھے ہوئے کاغذات کو سیاہ رنگ کے کپڑے میں لپیٹ کر کسی قبرستان یا پاک صاف زمین میں دفن کر دیں۔ یاد رکھیں کہ جاتے اور آتے وقت یا دفن کرتے وقت بھی کسی سے بات نہ کریں۔ بس اب عمل مکمل ہوا۔ آپ ایک سال تک عامل قمری حروف صوامت کے بن جائیں گے۔ اب روزانہ ۱۳ دفعہ مندرجہ بالا حروف صوامت کی سطر کو لازمی لکھنا ہے۔ تا کہ عمل قابو میں رہے۔ اگر کسی دن ناغہ ہو جائے تو دوسرے دن دو دن کے حروف صوامت لکھنے ہیں اگر مکمل چالیس دنوں تک ناغہ ہو گیا تو عمل باطل ہو جائے گا۔ ۱۳ دفعہ روزانہ لکھنے والے جو کاغذات جمع ہو جائیں تو کچھ دنوں کے بعد اِن کو مندرجہ بالا طریقہ کے مطابق زمین میں دفن کر دیں۔ آپ عامل قمری ہیں۔ اس لئے کسی اور شخص کو اجازت نہیں دے سکتے۔

## زکات شمسی:۔

اگر آپ حروف صوامت کا عامل شمسی بننا چاہتے ہیں۔تو مندرجہ بالا طریقہ کے مطابق مکمل سورج گرہن میں ۳۴۶۵:۔دفعہ حروف صوامت کی سطر کو لکھیں۔
یہ زکات جزوی سورج گرہن۔یا مکمل و جزوی چاند گرھن میں بھی نہیں دے سکتے کیوں کہ شمسی زکات کے لئے مکمل سورج گرہن کی ضرورت ہوتی ہے۔۳۴۶۵ کی تعداد مکمل ہو جانے کے بعد آپ شمسی عامل بن جائیں گے۔یعنی ہمیشہ کے لئے عامل بن جائیں گے۔اور روزانہ ۱۳ دفعہ لکھنے کی زحمت بھی نہیں کرنی پڑے گی۔

## ترتیب شمسی: احد رسص طعک لموہ

## زکات اکبر:۔

زکات کا یہ قسم یوں سمجھیں کہ تمام زکاتوں کی سردار ہے۔اور بے انتہا پاور فل بھی ہے۔
اور زیادہ مشہور ہے اس زکات کو ادا کرنے کے لئے چالیس دن درکار ہونگے۔
روزانہ حروف صوامت کی سطر کو 3125 لکھنا ہوگا۔تا کہ چالیس دنوں میں سوا لاکھ کی تعداد مکمل ہو جائے۔تمام قواعد عملیات کو مدنظر رکھ کر مکمل پرہیز جلالی و جمالی اختیار کریں۔درمیان میں ناغہ قطعی نہ کریں۔ورنہ عمل باطل ہو جائے گا۔اور دِل چاہے تو روزانہ کے لکھے ہوئے کاغذات روزانہ دفن کر دیں۔اور اگر دِل چاہے تو روزانہ کے لکھے ہوئے کاغذات اپنے پاس حفاظت سے جمع کرتے جائیں۔اور چالیسویں دن یعنی آخری دن تمام کاغذات اکٹھا کر کے قبرستان یا پاک صاف زمین میں دفن کر دیں۔عمل مکمل ہو جانے کے بعد آپ ساری زندگی کے لئے حروف صوامت کے عامل بن جائیں گے۔اور جو بھی نقش وغیرہ لکھیں گے تو گولی کی مانند اثر دکھائے گا۔اور عامل کو بڑا ہی مزا آجائے گا۔سورج مشرق کی بجائے مغرب سے طلوع ہو سکتا ہے۔مگر اس عمل کے اثرات قطعی فیل نہیں ہو سکتے۔اس زکات کا عامل دوسروں کو بھی عمل کرنے کی اجازت دے سکتا ہے۔اگر زکات لکھنے کی بجائے پڑھنا

چاہیں تو بھی پاورفل زکات قائم ہو جائے گی۔

## زکات نمبر:۔2

زکات کا یہ قسم بے انتہاء مشہور ہے۔اس زکات کا تعلق منازل قمری سے منسوب ہے۔ حروف صوامت کے ہر حرف کو الگ الگ منزل قمری میں مکمل کرنا ہے۔ ہر حرف کو موافق منزل میں ۴۴۴۴ دفعہ لکھنا ہے۔''آسانی کے لئے ایک نقشہ پیش کرتا ہوں''

| حرف | ا | د | ھ | و | ح | ط | ک | ل | م | س | ع | ص | ر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| منزل قمری | شرطین | دبران | ھقعه | ھنعه | نثره | طرفه | زہرہ | صرفه | عوا | غفره | زبانه | قلب | نعائم |
| تعداد | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ | ۴۴۴۴ |

ہر حرف کو موافق منزل سے شروع کر کے مسلسل ''۲۸'' دن تک ۴۴۴۴ لکھیں۔

ایسے نمبروار ہر حرف کو اپنی اپنی منزل میں ۲۸ دنوں تک ۴۴۴۴ دفعہ لکھتے رہیں اور تیرہ حروف صوامت کو مکمل کر دیں۔ روزانہ کے لکھے ہوئے کاغذات کو بہ حفاظت جمع کرتے جائیں اور آخری دن یعنی اٹھائیسویں دن تمام کاغذات کو دفن کر دیں اب اگلی منزل میں دوسرے حرف کی زکات کو شروع کریں اس کے کاغذات بھی اٹھائیسویں دن دفن کرنے ہونگے۔ یہ زکات ہمیشہ کے لئے کام دے گی۔ جس حرف سے چاہیں کام لے سکتے ہیں۔

اگر زکات لکھنے کے بجائے پڑھنا چاہیں تو اس حرف کو موکل ہمراہ ضرور پڑھنا ہوگا۔

## زکات نمبر 3:

جب بھی سورج یا چاند گرہن لگے تو حروف صوامت کی سطر کو ۵۴۳ دفعہ لکھ لیں۔ ایسے لگاتار تیرہ دن تک روزانہ ۵۴۳ دفعہ لکھنا ہے۔ یعنی کہ یہ عمل تیرہ دنوں کا ہے۔ دوران زکات ایک دن کا ناغہ نہ ہو۔ ورنہ عمل باطل ہو جائے گا۔ زکات مکمل ہو جانے کے بعد ہمیشہ کے لئے عامل بن جائیں گے اور تیرہ دفعہ روزانہ لکھنے کی زحمت سے جان چھوٹ جائے گی۔

## زکات نمبر 4:

یہ زکات میرے سینے کا راز ہے۔اس زکات کو آج تک کسی بھی عامل نے ظاہر نہیں کیا ہے۔ کیونکہ یہ زکات پاور فل ہونے کے ساتھ ساتھ بڑی حد تک خطرناک بھی ہے۔ کیوں کہ یہ زکات پاور فل ہونے کے ساتھ ساتھ بڑی حد تک خطرناک بھی ہے۔ کیوں کہ ابجد شمسی معکوس ہے۔ یعنی کہ ابجد شمسی کی الٹ ہے۔لہذا زکات ادا کرنے کے بعد جب بھی آپ عمل استخراج کریں گے تو ابجد شمسی معکوس سے ہی کام لینا ہوگا۔اس زکات کو صرف مکمل سورج گرہن میں حروف صوامت کی اس معکوس سطر کو ۲۱۲۳ دفعہ لکھنا ہے۔ وہ سطر یہ ہے۔

ھومل۔کعط۔صسر۔دحا۔

تمام لکھیں ہوئے کاغذات کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر قبرستان میں دفن کر دیں۔تو آپ ہمیشہ کے لئے شمسی معکوس عامل بن جائیں گے۔اور روزانہ تیرہ دفعہ لکھنے کی ضرورت بھی نہیں ہوگی۔اب ابجد شمسی معکوس سے جو بھی عمل نقش وغیرہ تیار کریں گے تو تیر کی طرح کام کرے گا۔دوران عمل استخراج میں اگر معمولی سی بھی غلطی ہوگئی تو آپ خطرناک رجعت کا شکار ہو سکتے ہیں۔لہذا ہر عمل کو نہایت سوچ سمجھ کر توجہ کے ساتھ عمل استخراج کریں۔

## زکات اصغر:۔

زکات کی یہ قسم بھی عاملین کے نزدیک مجرب قرار پایا ہے۔کوئی بھی کام ایک دفعہ نکالنے کے لئے یہ زکات کام دے گی۔آپ کا کام جس بھی حرف سے منسوب ہو اس حرف کو اپنی موافق منزل قمری میں ۴۴۴۴ ایک ہی دفعہ لکھ لیں۔یعنی کہ ایک دن کا عمل ہے۔لکھے ہوئے کاغذات کو اسی ہی وقت چلتی ہوئی منزل میں کسی قبرستان یا پاک صاف زمین میں دفن کر دیں۔کیوں کہ یہ زکات اصغر ہے اس لئے تھوڑا عرصہ چلے گی۔اپنا کوئی بھی کام ہو جانے کے بعد دوسرا کام اس زکات سے ہرگز نہیں لے سکتے۔اور عامل کہلوانے کا مستحق نہیں ہونگے۔اور کسی بھی شخص کو اجازت نہیں دے سکتے۔

نکتہ :۔

حروف صوامت کی زکات کا درست اصول یہ ہے کہ اگر شمسی زکات دینی ہو تو احد رسص ۔طعک ۔لموہ ۔لکھنا ہے کیوں کہ یہ ترتیب شمسی ہے اور درست ہے۔ اگر عامل قمری بننا ہو تو ''ادھو ۔حطک ۔لمس ۔عصر ۔کو لکھنا ہے۔ کیوں کہ یہ ترتیب قمری ہے۔ اور درست ہے۔ بوقت چاند گرہن یعنی قمری عامل بننے کے لئے بعض لوگ احد رسص طعک لموہ کو لکھتے ہیں۔ یہ ترتیب اصول کے خلاف ہے۔ بہر حال میں نے دونوں طریقے لکھ دیئے ہیں۔ جو چاہیں وہ کریں کیوں کہ آپ اپنی مرضی کے مالک ہیں۔

باب نمبر19

# اسماء الحسنیٰ کے عملیات

اس باب میں اللہ تبارک وتعالیٰ کے بابرکت اسماء الحسنیٰ کے وہ نام جو بغیر نقطے والے ہیں۔اُن بابرکت اسماء الحسنیٰ کے مجرب عملیات پیش کررہے ہیں۔تاکہ ہر انسان فیض حاصل کرسکے۔اسماء الحسنیٰ مکمل تفصیل کے ساتھ نیچے کے جدول کی شکل میں پیش کررہے ہیں۔

## جدول اسماء الحسنیٰ

| نمبر | اسماء الحسنیٰ | اعداد قمری | کس سورۃ میں | عنصر | فطرت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | اللہ | ۶۶ | البقرہ | آتشی | جلالی |
| ۲ | الملک | ۹۰ | ال عمران/الحشر | آتشی | مشترک |
| ۳ | السلام | ۱۳۱ | حشر | خاکی | جمالی |
| ۴ | المصور | ۳۳۶ | حشر | بادی | جمالی |
| ۵ | العدل | ۱۰۴ | بقرہ | آتشی | مشترک |
| ۶ | الواسع | ۱۳۷ | بقرہ | آتشی | جمالی |
| ۷ | الحکم | ۶۸ | ال یونس | خاکی | جمالی |
| ۸ | الودود | ۲۰ | ھود | آتشی | جمالی |
| ۹ | الواحد | ۱۹ | بقرہ | بادی | مشترک |
| ۱۰ | الاحد | ۱۳ | الاخلاص | آتشی | جمالی |
| ۱۱ | الصمد | ۱۳۴ | اخلاص | خاکی | جمالی |
| ۱۲ | ال اول | ۳۸ | جدید | آتشی | مشترک |
| ۱۳ | مالک الملک | ۲۱۲ | العمران | آتشی | جلالی |
| ۱۴ | والاکرام | ۲۹۹ | الرحمٰن | آتشی | جلالی |

## ''اللہ'' اسم ذات ہے۔ جملہ مقاصد کے لئے:۔

اس اسم پاک کو پڑھنے سے عامل کا دل عبادت الٰہی کی طرف بڑھ جاتا ہے۔ بُرے کاموں سے نفرت ہو جاتی ہے۔ اس اسم مبارک کو صبح شام پڑھنے سے اللہ تبارک و تعالیٰ کا قرب حاصل ہوگا۔ سخت سردی کی موسم میں اسم یا اللہ کا ذکر کرے تو سردی کے الم سے محفوظ رہے۔

اس اسم مبارک کو روزانہ ہزار دفعہ پڑھنے سے انشاللہ اُس شخص کے دل سے تمام شکوک وشبہات دور ہو جائیں گے۔ اور یقین واعتماد کی قوت نصیب ہوگی۔ اس اسم کو لا علاج مریض کے لئے پڑھا جائے تو شفاء یقینی حاصل ہوگی۔ چاہے دوسرے لوگ پڑھیں۔ یا مریض خود ہی پڑھتا رہے۔

ایک سانس میں اسم یا اللہ جس قدر لکھ سکیں لکھ لیں۔ جس بچے کو اسہال چیچک یا کسی بھی قسم کا خوف محسوس ہوتا ہو تو اُس بچہ کے گلے میں ڈلوا دیں تو بچہ امن وحفاظت میں رہیگا۔

اسم اللہ کو زعفران سے سفید کاغذ پر ۶۶ دفعہ لکھ کر اپنے پاس حفاظت سے رکھیں۔ جس بھی مقصد کے لئے لکھیں گے وہ مقصد یقیناً پورا ہوگا۔

۷۸٦

| ۱۵ | ۴٦ | ۵ |
|---|---|---|
| ۴۱ | اللّٰہ | ۲۵ |
| ۱۰ | ۲۰ | ۳٦ |

# عملیات اسم ''الملک''

## ''الملک'' حقیقی بادشاہ:

اسم الملک محبت وتسخیر میں عجیب وغریب پرتاثیر ہے۔ اور قضاء حاجات کے لئے بھی پورا اثر دکھاتا ہے۔ جو شخص اس اسم مبارک کا نقش مربع لکھ کر اپنے پاس رکھے اور اسم ملک کو عدد کے مطابق پڑھ لے تو وہ کام ہو جائے گا۔

روزانہ صبح کی نماز کے بعد کثرت سے اس اسم کو پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ غنی فرما دے گا۔ اس اسم کا ورد کرنے والے کو جو کوئی بھی دیکھے گا وہ عزت سے پیش آئے گا۔ جس کسی

کے بھی سامنے جو کچھ بولے گا وہ غور سے سنے گا اور ہر ضرورت پوری کرے گا۔

اس اسم کو جو کوئی ہر روز وقت زوال کے ایک سو مرتبہ پڑھے تو غفلت و فراموشی اس کے دل سے نکل جائے اور دل اس کا پاک ہو جائے گا۔

اسم ملک کو پیر کے دن چاندی کی تختی پر کنندہ کر کے اس کے گرد موکل کا نام لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور اس کے عدد ضرب کردہ کے موافق اس کا ذکر کرتے رہیں تو اللہ تعالیٰ مراتب بلند کرے گا۔

۷۸۶

| م | ل | ک | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۱ | ۳۹ | ۳۱ |
| ۲ | ۲۲ | ۲۸ | ۳۸ |
| ۲۹ | ۳۷ | ۳ | ۲۱ |

# عملیات اسم ''السلام''

''اسم سلام'' (سلامت رکھنے والا)

جب قیامت کا دن ہوگا۔ نفسا نفسی کا وقت ہوگا۔ اور حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زبان مبارک پر اسم یاسلام کا ذکر جاری ہوگا۔ جب آپ کی اُمت پل صراط پر سے گزر رہی ہوگی۔ چنانچہ آپؐ فرماتے ہوں گے اے سلام سلامت رکھ میری امت کو۔

اس اسم مبارک کو لکھ کر جو شخص اپنے پاس رکھے گا وہ کبھی کوئی برائی نہ دیکھے گا۔ اور جو کثرت اس اسم مبارک کا ذکر کرے گا وہ ہر ایک آفت سے سلامت رہے گا۔

اس اسم مبارک کو کثرت سے ذکر کرنے والا ہر مرض رمصیبت جنات آسیب نظر بد سحر جادو وغیرہ سے محفوظ وسلامت رہے گا۔ اگر اس اسم مبارک کا نقش مبارک پاس رکھیں تو بھی ہر طرح سے سلامت رہیں گے۔

اگر اسم یاسلام کو ۱۳۱ مرتبہ پڑھ کر بیمار پر دم کرے تو مریض کو شفاء ملے گی۔

(نقش یہ ہے)

۷۸۶

| س | ل | ا | م |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۳۹ | ۶۱ | ۲۹ |
| ۴۲ | ۳ | ۲۸ | ۵۸ |
| ۲۷ | ۵۹ | ۴۱ | ۴ |

# عملیات اسم ''المصور''

''المصور'' (صورت نقش کرنے والا)

جو شخص کثرت سے اس اسم مبارک کا ذکر کرے اور نقاشی یا جائز مصوری سیکھنے کا ارادہ رکھتا ہو اللہ تعالیٰ اُس کا سیکھنا آسان کر دے گا۔

برائے اولاد:۔

بے اولاد مرد و عورت اس اسم مبارک کا کثرت سے ذکر کریں سات روزے رکھیں اور ہر روز افطار کے وقت اسم المصور کو ۳۳۶ مرتبہ پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کریں اور اس پانی سے افطار کرے تو اسے اللہ تعالیٰ اولاد نصیب عطاء فرمائے گا۔

اسم المصور کے نقش مبارک پیر کے دن لکھ کر جس عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہے وہ عورت اپنے پاس رکھے تو حمل نہ کرے گا۔

۷۸۶

| ر | و | ص | م |
|---|---|---|---|
| ۸۹ | ۴۱ | ۱۹۹ | ۷ |
| ۴۲ | ۹۲ | ۴ | ۱۹۸ |
| ۵ | ۱۹۷ | ۴۳ | ۹۱ |

اس اسم مبارک کے اعداد موافق جس شخص کے نام کے اعداد ہوں گے اس کے حق میں تو اسمِ اعظم ہے۔

# عملیات اسم العدل

''العدل'' (انصاف کرنے والا)

اس اسم مبارک کو پتھر پر نقش کر کے اپنے پاس رکھنے والا عادل ہو جاتا ہے۔ جو شخص ہر نماز کے بعد اس اسم مبارک ذکر کرے گا تو اللہ تعالیٰ استقامت اور عدل نصیب کرتا ہے۔ اور مشاہدات قدرت ملاحظہ کرتا ہے۔

اس اسم مبارک کا ذکر کرنے والا شخص اگر کسی ظالم پر بددعا کرتے تو وہ ظالم فوراً گرفتار ہو جائے گا۔

جو شخص جمعہ کے دن یا جمعہ کی رات میں روٹی کے بیس ٹکڑوں پر اس اسم کو لکھ کر کھائے گا اللہ تعالیٰ مخلوق کو اس کے لئے انشاء اللہ مسخر فرمادے گا۔

اس اسم مبارک کا ذکر کرنے سے یا اس کے نقش مبارک کو پاس رکھنے سے سچ بولنے اور سچ کہنے کی عادت پڑ جاتی ہے خاص طور پر وکیل۔ جج۔ ہر دکاندار جو چیزوں کو تولتے ہیں یا کسی چیز کو ناپتے ہیں وہ حضرات اس اس اسم کو لازمی ذکر کریں یا نقش اپنے پاس رکھیں تا کہ وہ درست فیصلہ کر سکیں اور دکاندار حضرات چیزوں کو انصاف کے ساتھ ناپ تول کر سکیں۔

۷۸۶

| ل | د | ع |
|---|---|---|
| ٦ | ٦٩ | ٢٩ |
| ٦٨ | ٣١ | ٥ |

# عملیات اسم ''الواسع''

''الواسع'' (وسعت دینے والا)

جو شخص اس اسم مبارک کا کثرت سے ذکر کرے تو اللہ تعالیٰ اس کا رزق علم اور سینہ کشادہ کرتا ہے۔ عمر دراز ہو جاتی ہے۔ اس کے ذاکر کو کوئی تنگی نہیں ہوتی ہر ایک کام اللہ تعالیٰ آسان کر دیتا ہے۔ بادشاہ یا امیر اس اسم کا ورد کرے تو اس کا ملک وسیع ہو جائے۔

اگر کسی حاسد دشمن نے سحر جادو کے زور پر رزق روزگار پر بندش کر ڈالی ہو اور تنگی رزق ہو چکی ہو تو اس اسم مبارک کو کثرت سے پڑھا جائے یا اسم مبارک کا نقش اپنے پاس رکھے یا گھر دکان میں لگا دیں ایسی جگہ پر لگائیں جہاں سب کی نظر پڑے۔ اللہ کے حکم سے بند رزق روزگار دوبارہ سے جاری ہوگا اور کافی آمدنی ہوگی۔

جو شخص بکثرت اس اسم کا ورد رکھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو ظاہری و باطنی غنا عطا فرمائے گا۔

۷۸۶

| ع | س | ا | و |
|---|---|---|---|
| ٢ | ٥ | ٧١ | ٥٩ |
| ٨ | ٣ | ٥٨ | ٦٨ |
| ٥٧ | ٦٩ | ٧ | ٤ |

# عملیات اسم الحکم

"الحکم" (مضبوط اور درست گفتگو کرنے والا)

اس اسم مبارک کا جو کوئی ذکر کرے تو اس کا حکم جاری ہو حکام کے واسطے مناسب ہے ۔اگر کوئی بھی حصول اقدار کی خاطر اس اسم کو پڑھے تو اللہ تعالیٰ کی مدد سے اس کو بہت جلدی ترقی ہوگی۔اور محکمے کے افراد اس کی عزت کریں گے۔

جو شخص جمعہ کی رات میں یہ اسم مبارک اس قدر پڑھے کے بے حال د بے خود ہو جائے تو اللہ تعالیٰ اس کے قلب کو کشف والہام سے نوازے گا۔

اس اسم مبارک کو کسی مشکل وقت میں پڑھ کر یا اس اسم مبارک کا نقش اپنے پاس رکھ کر کسی کے پاس جائیں جس میں کام کی تمنا ہو اس حکم کریں گے میرا فلاں کام کر و انشاء اللہ اگر مشکل سے مشکل کام بھی ہوگا تب بھی وہ شخص خوش اسلوبی سے سرانجام دے گا۔

۷۸۶

| ح | ک | م | |
|---|---|---|---|
| ۳۹ | ۱ | ۷ | ۲۱ |
| ۲ | ۴۲ | ۱۸ | ۶ |
| ۱۹ | ۵ | ۳ | ۴۱ |

# عملیات اسم "الودود"

"الودود" (بڑا محبت کرنے والا):

جو شخص ایک ہزار مرتبہ اس اسم مبارک کو پڑھ کر کھانے والی اشیاء پر دم کر کے میاں بیوی کے ساتھ یا بیوی میاں کے ساتھ بیٹھ کر وہ کھانا یا اشیاء کھا۔ !تو انشاء اللہ میاں بیوی کا ایک دوسرے کے ساتھ چلنے والا جھگڑا ختم ہو جائے گا۔اور باہمی محبت پیدا ہو جائے گی۔

اس اسم مبارک کے پڑھنے والا دنیا میں عزیز الخلائق ہو جا تا ہے۔واقف یا ناواقف لوگ محبت سے پیش آئیں گے۔

اس اسم مبارک کو جائز محبت کرنے کے لئے محبوب کا تصور باندھ کر 7 روز تک پڑھے یا اس اسم کا نقش تیار کر کے نام طالب مطلوب مع والدہ نقش کے نیچے تحریر کر کے

کسی نیک ساعت میں اپنے بازو پر باندھا جائے اللہ تعالیٰ کے حکم سے محبوب محبت میں مبتلا ہو جائے گا۔

اگر اسم ودود کا نقش شرف زہرہ یا جمعہ کے دن پہلی ساعت زہرہ میں عرق گلاب و زعفران سے بخورات کے ساتھ تیار کر کے اپنے پاس رکھے جس پر نظر پڑے وہ محبت میں دیوانہ ہو جائے گا۔ تسخیر خلائق بے انداز ہوگی۔ یہ نقش جذب ومقناطیسی اثرات رکھتا ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۱ |
| ۱۵ | ودود | ۵ |
| ۲ | ۴ | ۱۴ |

# عملیات اسم ''الواحد''

''الواحد'' (اکیلا تنہا):

اگر اتوار کے روز پہلی ساعت میں باطہارت قبلہ رو ہو کر لکھے اور اپنے سر میں رکھے تو اللہ تعالیٰ اس کو ہیبت اور وقار عزت عنایت کرے۔

بادشاہوں کے واسطے یہ نقش شرف شمس میں لکھ کر اپنے پاس رکھے تو اس کی برکت سے وہ دشمنوں پر فتحیاب ہو۔

جس شخص کو تنہائی میں خوف ہوتا ہو وہ اس اسم کو روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھے انشاء اللہ اس کے دل سے خوف جاتا رہے گا۔

جو شخص بدکاری کرتا ہو۔ اور اب توبہ کر کے فعل بد سے نجات چاہتا ہو تو اس اسم مبارک کا کثرت سے ذکر اور نقش بھی اپنے گلے میں باندھ لے تو وہ شخص کچھ ہی دنوں میں نیک انسان بن جائے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | ح | ا | و |
| و | ا | ح | د |
| ح | د | و | ا |
| ا | و | د | ح |

# عملیات اسم ''الاحد''

''الاحد'' (اکیلا):

جس شخص کو اولاد نہ ہوتی ہو وہ اس اسم کو لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ اس کو نیک صالح اولاد نصیب ہوگا۔

اس اسم مبارک کو کثرت سے ذکر کرنے والا اللہ تعالیٰ کا مقرب بندہ بن جائے گا۔

اس اسم مبارک کو ہزار بار پڑھنے سے وحشت تنہائی جاتی رہتی ہے اور عنایت ورحمت مددگار رہوتی ہے۔

جو شخص روزانہ ایک ہزار دفعہ اس اسم مبارک کو پڑھے تو اس کے دل سے مخلوق کی محبت بڑھے رنج ختم ہو اور بے خوف ہو جائے گا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ۹ | ۱ |
| ۸ | احد | ۵ |
| ۲ | ۴ | ۷ |

# عملیات اسم ''الصمد''

''الصمد'' (پاک بے نیاز):

جو شخص سحر کے وقت سجدہ میں سر رکھ کر ۱۱۵ یا ۱۲۵ مرتبہ اس اسم کو پڑھے اس کو انشاء اللہ ظاہری و باطنی سچائی نصیب ہوگی اور جو شخص باوضو اس اسم کا ورد جاری رکھے وہ انشاء اللہ مخلوق سے بے نیاز ہو جائے گا۔

اگر اس اسم کو آدھی رات یا صبح کے وقت ایک سو گیارہ بار پڑھا کرے تو صدیقوں کے زمرے میں داخل ہوگا۔

اس اسم کی لوح کو پاس رکھنے سے یا ذکر کرنے سے کل حوائج پوری ہوں۔ قوتِ روحانی و عرفانی حاصل ہو۔ اہل ریاضت اس کا ورد کریں تو کھانے پینے کی احتیاط نہ رہے۔

اس اسم کا ورد کرنے والا اللہ تعالیٰ کا ولی اور درویش بن سکتا ہے۔ اور جس کے لئے بھی دعا یا بددعا کرے گا تو اس کا اثر فوری ظاہر ہوگا۔ اور اس کو دین کے کسی بھی کام میں کوئی

رکاوٹ نہیں ہوگی۔ اگر کوئی اس کے نقش یا لوح زعفران سے لکھ کر پیئے تو سحر جادو کے اثرات رد ہو جائیں گے۔ اگر گلے میں پہنیں تو آئندہ حفاظت ہوگی۔

۷۸۶

| ص | م | د | |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۱۱ | ۲۴ | ۹۳ |
| ۱۵ | ۴۷ | ۶۲ | ۱۰ |
| ۲۳ | ۳۶ | ۴۴ | ۳۱ |

# عملیات اسم ''الاول''

## ''اسم ال اول'' (سب سے پہلے)

برائے اولاد نرینہ: جس عورت کو لڑکا نہ ہوتا ہو وہ چالیس دن تک چالیس مرتبہ روزانہ اس اسم کا ورد رکھے انشاء اللہ خوبصورت وخوب سیرت لڑکا پیدا ہوگا۔ جو شخص مسافر ہو وہ جمعہ کے دن ایک ہزار مرتبہ اس اسم کو پڑھے انشاء اللہ جلد بخیریت وطن واپس پہنچے گا۔

اس اسم مبارک کو ہر وقت باوضوورد کرے تو تمام مخلوق عزت کرے اور جو کوئی بھی دیکھے محبت کرے اور فرمانبردار ہوجائیگا۔ اس اسم کو زیادہ پڑھنے والے کا مقام ومرتبہ بلند ہوگا۔

اس اسم کو 100 دفعہ روزانہ پڑھنے سے انشاء اللہ میاں بیوی کے درمیان بے انتہاء محبت پیدا ہوگی۔

جو شخص اس اسم شریف پر مداوت کرے وہ کل مقاصد میں کامیاب ہوگا اور اس کی تمنا ہوگی خدا تعالیٰ عنایت کرے گا۔

۷۸۶

| ۳ | ۲۵ | ۹ |
|---|---|---|
| ۱۵ | اول | ۲۲ |
| ۱۹ | ۱۲ | ۶ |

# عملیات ''اسم مالک الملک''

## ''اسم مالک الملک''

جو شخص یا مالک الملک ہمیشہ پڑھتا رہے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو غنی اور لوگوں سے بے نیاز فرمادے گا۔ اور کسی کا محتاج بھی نہ رہے گا۔

اگر جمعرات کی پہلی ساعت میں اس اسم کو لکھے اور مال کے صندوق میں رکھے تو مال

چوری سے محفوظ رہے۔ جس کی جائیداد خطرے میں ہو۔ یا جس عورت کے حمل گرنے کا خطرہ ہو وہ پاس رکھے۔ نقش یا لوح کو بھی پاس رکھنا بہتر ہے۔ ہر مقصد میں کامیابی ہوگی۔

اس اسم کو جو شخص ہمیشہ پڑھا کرے تو غربت پریشانی تنگی ختم ہو جائے اور تونگری منہ دکھائے۔ خوشحالی نصیب ہوگی۔

جو شخص اس اسم کا ذکر کثرت سے کرے اگر طلب سلطنت ہو تو نصیب ہو جائے۔ اگر بادشاہ اس کا ذکر کرے تو اس کا ملک قائم رہے گا۔

جو شخص ان اسماء کا کثرت سے ذکر کرے۔ تو جس جائز مقاصد کے لئے دعا کرے وہ فوراً قبول ہو جائے ہر تمنا پوری ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲ | ۷۷ | ۸۶ | ۷ |
| ۹۳ | مالک الملک | ۴۹ | ۷۰ |
| ۲۱ | ۱۰۰ | ۶۳ | ۲۸ |
| ۵۶ | ۳۵ | ۱۴ | ۱۰۷ |

# عملیات "اسم والاکرام"

اسم "والاکرام" (انعام واکرام والا): جو شخص کثرت سے اس اسم مبارک کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو عزت وعظمت اور مخلوق سے استغناء عطاء فرمائے گا۔

اگر جمعرات کی پہلی ساعت اس اسم کو لکھے یا اس اسم کے نقش مبارک لکھ کر مال کے صندوق میں رکھ دے تو مال ہر آفت سے وچوری سے محفوظ رہے گا۔

جس شخص کی جائیداد خطرے میں ہو وہ شخص اس اسم مبارک کو کثرت سے پڑھے تو وہ خطرہ ختم ہو جائے گا اور جائیداد ہر طرح سے محفوظ رہے گی۔

جس عورت کے حمل ساقط ہو جانے کا خطرہ ہو وہ عورت اس اسم مبارک کو کثرت سے پڑھے تو حمل محفوظ رہے گا۔ اگر نقش تیار کر کے اپنے گلے میں باندھے تو بھی حمل محفوظ رہیگا۔

جس شخص کو کوئی سخت مہم پیش آئے تو اس اسم کو سات سو مرتبہ پڑھے انشاء اللہ فضل وکرم ہو جائے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۲ | ۲۰۳ | ۲۴ |
| ۱۷۹ | والاکرام | ۱۲۰ |
| ۴۸ | ۹۶ | ۱۵۵ |

باب نمبر 20

# تیرہ حروف صوامت الگ عملیات

اس باب میں حرف الف تا حرف ھ تک عملیات پیش کیئے جا رہے ہیں یعنی ہر حرف کے عملیات الگ الگ ہیں۔ جس حرف کے عملیات کو چاہیں کام میں لائیں۔

## عملیات حرف ''الف''

### کند ذہنی:

اگر کوئی بچہ یا بڑا مرد یا عورت کند ذہنی کا شکار ہے کوئی بات یاد نہ رہتی ہو حافظہ کمزور رہو اسکول کا کام اسباق وغیرہ بھول جاتا ہے تو حرف ''الف'' کو ۱۱۱ دفعہ کاغذ پر عرق گلاب و زعفران سے۔ ساعت عطارد۔ شمس۔ یا زحل میں لکھیں۔ ساعت سعد ہونی چاہئے لکھ کر نقش گلے میں ڈال دیں۔ تا کہ سینے پر آ جائے اور ساتھ میں اگر حرف ''الف'' ۱۱۱ دفعہ پانی پر پڑھ کر دم کر کے پلائے تو بھی بہتر ہوگا۔ انشاء اللہ بہت جلد یہ مرض ختم ہو جائے گا۔

### برائے الفت:۔

شرف یا اوج شمس میں یا سعد نظرات شمس ساعت شمس میں مکمل قوائدات کے مطابق کاغذ پر عرق گلاب و زعفران سے حرف ''الف'' ۱۱۱ دفعہ لکھ کر نیچے مقصد خوشخط تحریر کر دیں اب اس کاغذ کو درمیان زیر آتش کریں تو محبوب آپ سے ملنے کے لئے بیقرار اور محبت میں دیوانہ ہوگا۔

### شدید درد سر کا خاتمہ:

اگر کسی کو ہمیشہ سر میں شدید درد تکلیف کی شکایت ہے تو ساعت زحل میں کالے دھاگے پر یہ عزیمت ۱۱۱ دفعہ پڑھ کر دم کریں۔ عزیمت یہ ہے:

**'' اجب یا اسرافیل بحق یا الفن۔ یا اللہ ''**

درد سر ختم ہو اب اس دھاگے کو سر پر مضبوطی سے باندھ لیں۔ تو فوراً ہی سر درد ختم ہو

جائے گا۔اور آئندہ بھی ایسی شکایت نہیں رہے گی۔ پھر بھی اس دھاگے کو بحفاظت رکھ لیں ۔اگر دوبارہ یہ شکایت پیش آئے تو پھر اس دھاگے کو استعمال کر سکتے ہیں۔

## گھریلو جھگڑوں کو محبت میں بدلنا:۔

خاندان میں۔گھر میں۔میاں بیوی میں۔یا جو بھی شریک کار فتنہ فساد کرتے ہوں تو طالع حمل درجہ اول پر تانبہ کی پلیٹ پر ایک ہزار **1000** دفعہ حرف ''الف'' لکھیں۔ نیچے مقصد و نام وغیرہ تحریر کر دیں۔

بعد میں اس پلیٹ کو کسی گرم جگہ مثلاً تنور۔چولہا وغیرہ کے پاس تھوڑے فاصلے پر دفن کر دیں تا کہ وہ پلیٹ جل نہ جائے صرف ہلکی سی گرمائش ملتی رہے۔انشاء اللہ جلد ہی گھریلو جھگڑے، فتنے فساد ختم ہو جائیں گے۔اور آپس میں محبت پیدا ہو جائے گی۔

## دردزہ کا خاتمہ:

اگر کسی عورت کو بچہ کی ولادت کے وقت (یعنی بچہ کی پیدائش کے وقت) درد شدید و تکلیف پیش آئے تو فوراً ہی ۱۱۱ دفعہ کاغذ پر حرف ''الف'' لکھ کر نیچے مقصد کو لکھ دیں۔پھر اس کاغذ کو پانی میں گھول کر اس عورت کو پانی فوراً پلا دیں تو بحکم خدا بچہ آسانی سے پیدا ہو گا۔اور تکلیف ختم ہو جائے گی۔

## بخار کا خاتمہ:۔

اگر کسی کو کافی عرصہ سے کسی بیماری نے جکڑ لیا ہے باوجود ہزار کوششوں کے وہ بیماری ختم ہونے کا نام نہ لے تو کاغذ پر حرف ''الف'' ۱۱۱ دفعہ عرق گلاب و زعفران سے تحریر کریں اور نیچے مقصد واضح تحریر کر دیں پھر بخورات دے کر کاغذ کو لپیٹ کر دھاگے کی مدد سے اپنے گلے میں ڈال دیں۔یہ کام سعد ساعت زحل میں کرنا ہو گا۔تو وہ بیماری وغیرہ ختم ہو جائے گی اگر سردی کا بخار ہو گا تو بھی ختم ہو جائے گا۔

## ہر قسم کی حفاظت کے واسطے:۔

قدرتی آفات وغیرہ سے بچنے کیلئے مثلاً غرقابی آب۔ٹریفک حادثات۔سحر جادو۔

آسیب کا اثر گولی بم وغیرہ جنگل میں جانوروں کے کاٹنے کا ڈر ڈاکوؤں سے بچنے کیلئے سعد ساعت زحل میں کاغذ پر ۱۱۱ دفعہ حرف ''الف'' عرق گلاب وزعفران سے تحریر کریں اور نیچے یہ عزیمت اجب یا اسرافیل بحق یا الف یا اللہ مجھے ہر مصیبت سے بچاؤ لکھیں۔ بعد وہ کاغذ لپیٹ کر اپنے دائیں بازو یا گلے میں باندھ لیں تو بحکم اللہ ہر مصیبت سے حفاظت ہوگی۔

## افسران بالا وحکام میں مقبولیت کے واسطے:۔

شرف یا اوج شمس میں باسعد نظر شمس۔ ساعت شمس میں مندرجہ ذیل نقش سونا۔ چاندی۔ اگر ہمت نہ ہو تو سرخ کاغذ پر تحریر کر کے اپنے پاس رکھ لیں۔ تو افسران بالا و حکام بادشاہ و امیرا میں عزت و شہرت بڑے گی۔ اور ہر کام خوش اسلوبی سے کریں گے۔

یا اللہ ۷۸۶ یا اللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| ا | ا | ا |
|---|---|---|
| ا | ا | ا |
| ا | ا | ا |

یا اللہ یا اللہ

## تباہی دشمن:

ہبوط زحل یا شمس۔ یا رجعت میں یا نحس نظر میں اگر کسی دشمن نے بلاوجہ آپ کو تنگ کر رکھا ہے اور طرح طرح کے نقصانات پہنچا رہا ہے۔ اور وہ اپنی حرکت سے باز نہیں آ رہا ہے۔ تو آپ یہ عمل کریں دشمن خود تباہ و برباد ہوجائے گا حرف ''الف'' کے دو عدد نقش مثلث ایک نقش آتشی اور دوسرا خاکی چال سے پر کریں۔ ساعت زحل اختیار کریں۔ آتشی نقش کو آگ کے نزدیک دفن کریں۔ اور نقش خاکی کو دشمن کے راستے میں دفن کریں۔ نقش کے نیچے نام و مقصد وغیرہ ضرور تحریر کریں۔ دشمن تباہ برباد ہوجائے گا۔

نقش یہ ہے

الف

| ا | ا | ا |
|---|---|---|
| ا | ا | ا |
| ا | ا | ا |

الف

مقصود نام وغیرہ لکھیں

## دشمن کو جسمانی عذاب دینا:۔

دشمن کو جسمانی عذاب دینے کے لئے یہ عمل نہایت ہی مجرب ہے۔ اگر کسی دشمن کو کند ذہن کرنا ہو۔ عقل و فہم کو ختم کرنا ہو۔ طبیعت میں غفلت اور فراموشی جیسی حالت پیدا کرنی

ہو۔ سستی اور تھکاوٹ پیدا کرنی ہو ذہنی بدحالی اور انتشار پیدا کرنا ہو تو ہبوط یا رجعت زحل یا عطارد کی ساعت میں کام کریں کیوں کہ زحل خود بھی نحس اور سست رفتار سیارہ ہے۔ سستی اور رکاوٹ زحل کا موافق کام لے اور عطارد دماغ سے منسوب ہے ہر طرح کا دماغی نقصان پہنچانے کے لئے نحس ساعت عطارد میں کام کر سکتے ہیں مندرجہ بالا وقت نہ ملے تو زحل و عطارد میں جب نحس نظر بن رہی ہو تو دو عدد حرفی نقش مثلث ایک آتشی دوسرا خاکی معکوس چال سے پر کریں یعنی ایک نقش ساعت زحل میں اور دوسرا نقش ساعت عطارد میں لکھیں نقش کے نیچے نام و مقصد تحریر کریں اب دونوں نقش کو آپ میں ملا کر شربت پانی دودھ وغیرہ میں گھول کر نحس ساعت میں دشمن کو پلا دیں تو درجہ شدہ نقصانات دشمن کا مقدر بن جائیں گے۔ اگر پلا نہ سکیں تو ایک نقش قبرستان میں دفن کر دیں دوسرا نقش دشمن کے راستے میں دفن کر دیں۔

اجهزط

| | | |
|---|---|---|
| ا | ا | ا |
| ا | ا | ا |
| ا | ا | ا |

زبان بندی دشمن :۔

اگر کسی دشمن نے بلا وجہ تنگ کر رکھا ہے تو آپ یہ عمل کر کے اس دشمن کی زبان بندی کر دیں مندرجہ ذیل نقش مثلث حرف الف کا خاکی چال سے پر کریں۔ جب عطارد نحس حالت میں ہو۔ یا شمس و زحل نحس حالت میں ہوں۔

نقش تحریر کر کے ایک نقش دشمن کے راستے میں دبا دیں۔ اور ایک نقش کسی بڑے وزن کے نیچے دبا دیں تو دشمن کی زبان بند ہو جائے گی۔

اجهزط

الف

| | | |
|---|---|---|
| ا | ا | ا |
| ا | ا | ا |
| ا | ا | ا |

الف

فلاں بن / بنت فلاں زبان بند ہو جائے ۔الف

عداوۃ شدید :۔

منزل قمری شرطین میں جس کا برج حمل سیارہ مریخ ہے اس وقت ساعت مریخ میں لوہے کی تختی پر حرف الف کا نقش حرفی مثلث آتشی تحریر کریں نقش کے نیچے ان لوگوں کے نام

ومقصد وغیرہ تحریر کریں جس میں عداوۃ پیدا کرنی ہو بخورات مریخ ضرور جلائیں۔ پھر اس تختی کو ساعت مریخ میں آگ کے نزدیک دبا دیں۔ تاکہ تختی کو گرمائش ملتی ہے۔ بس تختی کو گرمائش ملتے ہی ان لوگوں میں بھی گرمائش وغصہ بھڑک اٹھے گا اور فوراً ہی عداوۃ شدید پیدا ہو جائے گی۔ جب بھی ایک دوسروں کو دیکھیں گے تو دونوں پارٹیوں کے درمیان آگ بھڑک اٹھے گی۔ اور ایک دوسروں کے خون کے پیاسے بن جائیں گے قطعی صلح نہیں کریں گے۔ (نوٹ جلالی عمل ہے ناجائز نہ کریں۔ اجازت طلب کریں)

## طلسمی طاقت:

منزل قمری شرطین میں بخورات مشتری وفلفل۔ شیونیز کے ساتھ حرف الف کو ۱۱۱ دفعہ قمر کی روشنی میں قمر کو غور سے آنکھیں جما کر پڑھتے رہنے سے طلسمی طاقت پیدا ہو جاتی ہے۔ ہر ماہ منزل شرطین میں عمل کرتے رہیں کھلے آسمان کے نیچے عمل کریں طلسمی طاقت ملنے کی وجہ سے دشمن مغلوب رہیں گے اور آپ کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکیں گے۔

## عملیات حرف ''ح'':

یہ حرف مزاج آبی رکھتا ہے۔ پیاس اور صفراء دور کرنے میں عجیب پر تاثیر ہے محبت و تالیف قلوب اور غصہ دور کرنے میں اس کے خواص بڑے پر اثر ہیں۔

☆ جو شخص اس کی شکل اردو کو جو ۸ کے ہندسہ کی طرح اپنی ہتھیلی پر لکھ کر کسی پاک برتن میں پانی سے دھو کر پیئے تو پیاس کو تسکین ہو:

☆ جس شخص کو گرمی کا مرض ہو وہ تین روز متواتر یہ عمل کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو شفاء دے گا۔

☆ جو شخص اس کی شکل مخصوص یعنی ح کو تیندوے کی کھال پر لکھ کر جلا کر اور پیس کر آنکھوں میں لگائے تو ارواح کو بے حجاب دیکھتا ہے۔

☆ اگر حرف ح کو شیشے کے گلاس میں لکھ کر پانی سے دھو کر پیئے تو اور سینہ کی سوزش دفع ہو جائے۔ اور ہمیشہ دل خوش رہے۔

☆اگر حرف ح کو نقش ۸ در ۸ میں بنا کر رانگ کی لوح پر نقش کرے جب کے مشتری شرف میں ہو۔ اور قمر نحوست سے پاک ہو اور اس نقش کو اپنے پاس رکھے تو رزق کشادہ ہوگا۔ لوگ اس سے محبت کریں گے۔

☆اگر اس تختی کو یا لوح کو اس شخص کے سر پر باندھیں جس کے سر میں صفراوی درد ہے تو فوراً آرام ملے گا۔

☆لڑائی جھگڑے کو بند کرنے یا ٹھنڈا کرنے میں بھی اس حرف کی عجیب تاثیر ہے اگر اس مثمن کو ایک دستہ فوج اپنے جھنڈے پر لگائے تو مقابلہ کی فوج کا ان پر غلبہ ہو جائے گا۔
جو اس حرف کی تاثیر سے واقف ہیں۔ وہ آگ میں بھی چلے جاتے ہیں۔ اور ان کو کچھ بھی نقصان نہیں ہوتا۔ بلکہ آگ ٹھنڈی ہو جاتی ہے۔

## خواب بندی معشوق:

حرف ح کو۔ جب شمس برج جوزا کے ۸ درجے پر ہو تو خواب بندی معشوق کے لئے ۸ دفعہ نام مطلوب مع والدہ کے ساتھ کچی اینٹ پر لکھے۔ بخور سانپ کی کینچلی اور کھٹا انار کے چھلکے کا جلائیں اب اس اینٹ کو محبوب کے گھر میں دریا آب کے کنارے دفن کر دیں تو خواب بندی معشوق ہو جائے گی۔

تباہی دشمن:۔

منزل قمری نثرہ میں موافق بخورات کے ساتھ ساعت قمر یا زحل میں ح کو نقش ۸ در ۸ میں سیسہ پر تیار کریں سیسہ کی پلیٹ کے نیچے نام و مقصد وغیرہ بھی تحریر کریں اس سیسہ کی پلیٹ کو ساعت زحل میں جس دشمن کی زمین مکان، دکان میں یا جو بھی کاروبار وغیرہ ہو وہاں پلیٹ کو دبا دیں تو وہ ہر چیز تباہ و برباد ہو جائے گی جس کی وجہ سے دشمن بھی تباہ ہو جائے گا۔

عداوة:۔

مندرجہ بالا طریقے کے مطابق دو عدد نقوش حرفی سیسہ کی پلیٹ پر لکھ کر نیچے نام و مقصد لکھیں جن کو لڑانا ہو۔ اب ایک ایک پلیٹ دونوں دشمنوں کے گھروں یا دکانوں میں دبا

دیں تو دونوں پارٹیوں میں عداوت شدید پیدا ہو جائے گی۔

اگر ساعت قمر میں کاغذ پر نقش لکھ کر مندرجہ بالا طریقے کے مطابق پانی میں ملا کر پلا دیں تو دونوں میں عداوت ہو جائے گی۔ اور نفرتیں پیدا ہوں گی۔

برائے دوستی:۔

اگر حرف ح کو نقش ۸ در ۸ میں پر کریں۔ جب کہ مشتری شرف یا اوج میں۔ یا سعد نظرات شمس و مشتری عرق گلاب و زعفران سے تحریر کر کے نیچے نقش نام اور مقصد وغیرہ تحریر کر کے نیک ساعت میں شربت یا پانی میں ملا کر دشمن کو پلا دیں تو دشمن دوست بن جائے گا۔

# عملیات حرف "دال د"

## دل و دماغ کی طاقت:

دل و دماغ کی طاقت قوت بڑھانے کے لئے حرف دال پر تاثیر ہے جب سیارہ عطارد سرف یا اوج کی طاقت میں ہو۔ یا کسی اچھے سیارے سے نظر سعد عطارد کی بن رہی ہو تو موافق بخورات کے ساتھ ساعت عطارد میں عرق گلاب و زعفران سے نقش مربع آبی چال سے پر کریں اور اس نقش کو پانی۔ دودھ۔ شربت وغیرہ میں گھول کر ساعت عطارد میں پانی کو پئیں تو دل و دماغ کی طاقت قوت کچھ دنوں میں بہتر ہو جائے گی کچھ دنوں تک مسلسل پانی کو پیتے رہیں۔ بہت فائدہ ملے گا۔

## امراض سے نجات:

مندرجہ بالا درج شدہ طریقے سے وہ ہی آبی نقش مربع پانی میں گھول کر پینے سے شکم کی تکلیف الشدید کا مرض، دل و دماغ کی کمزوری۔ بات کرنے میں جو اٹک زبان ہوتی ہے یعنی ہکلاہٹ، ورم کی تکلیف، زخم وغیرہ جیسے تمام امراض ختم ہو جائیں گے۔

## محبت کے واسطے:

اگر کسی کو اپنی محبت میں دیوانہ بیقرار کرنا ہو تو حرف دال کا آبی نقش مربع لکھ کر اور نقش

کے چاروں اطراف ۳۵ مرتبہ حرف دال کو لکھیں۔ نقش کے نیچے نام مع والدہ اور مقصد کو تحریر کرے اپنے محبوب کو پانی۔ شربت وغیرہ میں گھول کر پلا دیں۔ تو محبوب محبت میں بے چین ہو جائے گا۔

## عداوت، فتنہ وفساد:

اگر کسی دو پارٹیوں میں لڑائی فتنہ فساد کرانا ہو تو منزل دبران ساعت عطارد یا مریخ میں یا جب عطارد و مریخ میں نحس نظر بن رہی ہو تو حرف دال کا نقش مربع آبی چال سے پر کر کے نقش کے نیچے ان اشخاص کے نام و مقصد کو تحریر کریں اس نقش کو پانی یا چائے میں گھول کر ان کو پلا دیں تو عداوت لڑائی شروع ہو جائے گی۔

## عزت وبزرگی:

اگر حرف دال کو کاغذ پر ۳۵ دفعہ لکھ کر انگوٹھی میں نگینہ کے نیچے رکھ کر عطارد کی منسوب انگلی میں پہن لیں تو ہر جگہ عزت وشہرت ملے گی۔

## ہلاکت دشمن:

اگر کسی دشمن کو ہلاک کرنا منظور ہو تو حرف دال کو ۳۵ مرتبہ کچی اینٹ پر لکھ کر اور نیچے عزیمت مقصد و نام وغیرہ ضرور لکھیں۔ بخورات دے کر بعد میں وہ اینٹ آب میں ڈال دیں جیسے اینٹ گلے گی ویسے دشمن بھی گلے گا کچھ دنوں میں مقصد حاصل ہو جائے گا۔

## آوارگی دشمن:۔

اگر کسی دشمن کو آوارہ کرنا ہو تو عزیمت حرفی دال با موکل نام دشمن کے ساتھ ساعت عطارد میں رات کو ۳۵ دفعہ پڑھ کر دشمن کے گھر۔ یا دشمن کے طرف پھونک ماریں تو دشمن تباہ برباد و آوارہ بن جائے گا اگر پڑھنے کے بجائے کاغذ پر لکھ کر دشمن کے گھر یا دکان میں دبا دیں تو بھی مقصد حاصل ہو جائے گا۔

## عملیات حرف ''ز'' برائے عزت:۔

اگر حرف ''ز'' کو نیک ساعت مشتری میں سفید کاغذ پر ۲۰۰ دفعہ لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو

لوگوں کی نظروں میں عزت وشہرت پیدا ہوگی۔

**دفینہ معلوم کرنا:۔**

اگر شرف مشتری ساعت مشتری میں حرف ''ز'' کو سفید کاغذ پر ۲۰۰ دفعہ مشک زعفران و عرق گلاب کی رنگدار سیاہی سے لکھ کر دھاگے میں باندھ کر۔ سفید مرغ کے گلے میں ڈال دیں۔ بعد میں یہ عزیمت اجب یا اموا کیل بحق یارایا رزاق ۲۰۰ دفعہ پڑھ کر مرغ کے کانوں میں دم کریں۔ بعد میں مرغ کو چھوڑ دیں۔ تو جس جگہ پر دفینہ ہوگا۔ وہ مرغ اسی جگہ پر کھڑا ہو جائے گا۔

اگر چمگادڑ کی کھال پر حرف ''را'' کو لکھ کر اس کے باہر دس بار ''را'' اردو لکھے تو جو شخص اس کھال کو اپنے پاس رکھے جب تک یہ کھال اس کے پاس رہے گی نیند نہ آئے گی۔

**برائے محبت:**

مشتری کوی نیک ساعت میں موافق بخورات کے ساتھ زعفران وعرق گلاب کی سیاہی سے سفید کاغذ پر حرف ''ز'' کو ۲۰۰ دفعہ لکھیں۔ نیچے نام ومقصد وغیرہ لکھ کر پانی یا شربت میں گھول کر محبوب کو پلائیں تو محبت میں بے قرار ہو جائے۔

**عداوت جدائی:**

جب آفتاب برج عقرب کے ''۳'' درجے پر طلوع کرے تو مردے کے کفن پر ۲۰۰ مرتبہ را تحریر کریں سرخ مرچ اور ہینگ کا بخور جلائیں نام ومقصد، غیرہ ضرور لکھیں۔ جن میں عداوت وجدائی پیدا کرنی ہو بعد اس کفن کے کپڑے کو پرانے قبرستان کی پرانی قبر میں دفن کر دیں۔ تو مقصد حاصل ہوگا۔

## عملیات حرف ''سین''س''

**محبت شدید:**

جب سیارہ زہرہ برج میزان میں ہو تو مشکل زعفران وعرق گلاب کی رنگدار سیاہی

سے کاغذ پر نیک ساعت زہرہ میں بخورات کے ساتھ حرف س کو ۶۰ دفعہ تحریر کریں۔اور نیچے نام ومقصد کو بھی تحریر کریں۔اب اس نقش کو پانی یا شربت وغیرہ میں گھول کر اپنے بیوفا محبوب کو پلا دیں تو محبت میں دیوانہ ہو جائے گا۔

## تسخیر خلائق:

جب سیارہ زہرہ برج میزان میں ہو یا پھر جب زہرہ ومشتری میں سعد نظر تثلیث تسدلیس یا قران ہو ساعت زہرہ میں حرف س کا نقش مخمس تیار کریں اور اپنے پاس حفاظت سے رکھیں تو تسخیر خلائق زیادہ ہو گی خاص طور پر حکیم' ڈاکٹر' وکلاء' دوکاندار اور ٹرانسپورٹی لوگ زیادہ فیضیاب ہو سکتے ہیں۔

## عزت ومحبت:

اگر بروز جمعہ پہلی ساعت زہرہ میں ۱۲۰ دفعہ حرف س کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تو ہر جگہ عزت ومحبت ملے گی۔کوئی بھی شخص اس سے جھگڑا نہیں کرے گا یہاں تک کہ جانی دشمن بھی آہستہ آہستہ دوست بن جائیں گے۔

## حصول دولت:

اگر اس حرف س کو جب کہ مشتری شرف یا اوج میں ہو تو نقش مخمس میں پر کریں۔یا پھر صرف ساٹھ ۶۰ دفعہ کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو دولت سے مالا مال ہو جائیں گے۔

# عملیات حرف "ص"

## عداوت:

جس وقت آفتاب برج عقرب کے "۹" درجے پر آئے اس وقت ۹۰ ص لکھیں۔ جن میں عداوت پیدا کرنی ہو۔ان کے نام مع والدہ کے ساتھ پوست آہو یا حریر پر لکھیں اور پانی ڈالیں بہ وقت عمل ہینگ کا بخور جلائیں۔ان شخصوں میں عداوت اور جدائی پیدا ہو جائے گی۔

**زبان بندی:**

اگر ۹۰ ص بطریق دائرہ لکھیں موم میں لپیٹ کر مرد ہوتو دائیں بازو میں باندھے اور اگر عورت ہوتو بائیں بازو میں باندھے تو تمام بدگویوں کی زبان بند ہو جائے گی۔

**برائے شکار:**

جو شخص اس حرف کو جمعہ کے دن ہرن کی جھلی پر ۱۴ بار روشنائی سے لکھیں۔ جب شکار کو جائے تو اپنے پاس رکھیں۔ تو شکار بہت ہاتھ آئے گا۔

اور جو شخص مربع خاکی میں اس کے اعداد وضع کر کے سیسہ کی تختی پر نقش کرے اور اس تختی پر دوسری طرف مچھلی کی صورت بنائے اور ارد گرد دس بار حرف ص لکھے پھر اس تختی کو ڈوری میں باندھ کر پانی میں ڈالیں تو ہر طرف سے مچھلیوں کا ہجوم ہو جائے گا۔ پھر جس مچھلی کو چاہیں ہاتھ ڈال کر پکڑ لیں۔

**برائے حفاظت:**

جو شخص صرف ص کو ۹۰ بار لکھیں اور ان کے اعداد کو مربع خاکی میں پر کر کے۔ پھر اس مربع کے گرد دائرہ کھینچے اور اس دارہ کے باہر ۱۴ ص عربی لکھے اور اپنے پاس رکھے تو سفر میں چوری چکاری اور جن وانس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

**خیر و برکت:**




جو شخص مندرجہ ذیل نقش کو پارچہ حریر پر لکھے۔ اور انگشتری میں نگینہ کے نیچے رکھ کر پہنے تو خیر و برکت روزی میں ہوگی۔

**بندش حمل:**

اگر کوئی عورت چاہے کہ حمل نہ رہے یا حمل نہ ہو تو جس وقت قمر در عقرب ہو تو مندرجہ ذیل نقش ۲ عدد تحریر کریں۔ دونوں نقوش کو اس عورت کے کپڑے میں الگ الگ سی کر ایک نقش کو قمر میں باندھ لے اور دوسرے نقش کو خلوت میں کسی جگہ دفن کر دے یا دبا دے تو حمل

نہ ہوگا۔

دفن کرنے والا نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| حمل | ۲۵۷ | ۲۶۳ | ۲۵۵ |
| نہ ہو | ۲۵۶ | ۲۵۸ | ۲۶۱ |
| | ۲۶۲ | ۲۵۹ | ۲۵۹ |

قمر والا نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| حمل | ۲۵۵ | ۲۶۱ | ۲۵۹ |
| نہ | ۲۶۳ | ۲۵۸ | ۲۵۴ |
| ہو | ۲۵۷ | ۲۵۶ | ۲۶۲ |

### دشمنوں پر غلبہ و فتح:

اگر کوئی شخص حرف ص کو کاغذ پر ۹۰ مرتبہ تحریر کرے۔ اور نیچے لکھے کہ دشمنوں کہ دشمنوں پر فتح و غلبہ ہو یہ کام شرف یا اوج مریخ میں کرنا ہے۔ اب اس کاغذ کو لپیٹ کر اپنے پاس حفاظت سے رکھے۔ تو دشمنوں پر فتح و غلبہ ہوگا۔

### سحر جادو کو ختم کرنا:

اگر کسی شخص مرد یا عورت پر سحر جادو کیا گیا ہو تو حرف ' کو کسی پاک برتن پر مشکل و زعفران عرق گلاب کی سیاہی سے ۹۵ بار لکھے۔ بعد میں اس برتن کو دھو کر وہ پانی حمام میں جا کر اپنے سر پر ڈال دے۔ یعنی نہالیں۔ تو سحر جادو کا اثر باطل ہو جائے گا۔

## عملیات حرف (ط)

### عداوت شدید:

سیارہ مریخ جب ھبوط یا رجعت میں ہو تو اس حرف کو مثلث آتشی میں پر کریں اس نقش کو لوہے یا تانبے کی تختی پر لکھیں۔ نیچے ان اشخاص کے نام و مقصد کو تحریر کریں پھر اس تختی کو زیر آتش دفن کر دیں تا کہ گرمائش ملتی رہے بس فوراً ہی عداوت شدید پیدا ہو جائے گی۔

### برائے محبت:

اگر کسی کو اپنی محبت میں دیوانہ بنانا ہو تو دس بار اس حرف کو مشک زعفران و عرق گلاب کی سیاہی سے کاغذ پر لکھیں نیچے نام و مقصد ضرور لکھیں۔ اب اسی کاغذ کو پانی میں گھول کر اس

پانی سے حلوہ بنا کر محبوب کو کھلا دیں۔تو محبت والفت میں دیوانہ ہو جائے گا۔

### سفر میں تھکاوٹ نہ ہو:

اس حرف کے عدد ۹ ہیں اس کا نقش ۹x۹ ہے اس نقش کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو سفر میں تھکاوٹ نہیں ہوگی۔(ہر خانہ میں صرف ۹ کا عدد لکھنا ہے)

### عشق کو باطل کرنا:

اگر کوئی شخص اس حرف کو ۹۰۹ دفعہ کاغذ پر لکھ کر آب خالص سے دھو کر عاشق کو پلا دیں۔تو عاشق کے سینہ سے عشق باطل اور ضائع ہو جائے گا۔

### تباہی دشمن:

اس حرف کو گندھک کے ٹکڑے پر لکھ کر کسی کے دکان یا مکان میں ڈال دیں تو آگ سے جل جائے گا۔

### دشمن کو بخار چڑھانا:

اگر حرف ط کو نقش مثلث آتشی میں لکھ کر نیچے نام دشمن مع والدہ اور مقصد لکھیں۔یہ نقش لوہے پر لکھیں بعد میں زیر آتش کر دیں۔تو دشمن جلنے لگ جائیگا۔اور فوراً بخار چڑھ جائے گا۔

### زیارت نبوی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

اگر کوئی شخص شب جمعہ کو مشک زعفران وعرق گلاب کی سیاہی سے ۱۹ بار اس حرف کو کاغذ پر لکھ کر اس کاغذ کو رات کو سوتے وقت اپنے سرہانے رکھ کر سوئے تو خواب میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت نصیب ہوگی۔

## عملیات حروف ''ع''

### برائے محبت:

اگر کسی کو اپنی محبت میں بے قرار کرنا ہو تو شرف یا اوج زہرہ میں حرف ''ع'' کو نقش مربع یعنی 4x4 میں پر کریں نقش کے نیچے نام اور مقصد ضرور تحریر کریں پھر اس نقش کو پانی یا شربت وغیرہ میں گھول کر بے وفا

محبوب کو پلادیں تو محبت میں دیوانہ ہوجائے گا۔

### برائے خوبصورتی:

اگر کوئی بھی (مرد،عورت) اپنی خوبصورتی میں اضافہ کرنا چاہے تو شرف یا اوج زہرہ کے وقت مشک وزعفران اور عرق گلاب سے ہرن کی جھلی بھوج پتر یا کاغذ پر حرف ''ع'' کے اعداد کو نقش مربع میں پر کر کے نقش کے چاروں اطراف حرف ''ع'' کو تحریر کریں زعفران۔ لوبان اور عود ہند کی دھونی دے کر اس نقش کو اپنے پاس رکھیں تو ایسا حسن و جمال پیدا ہوگا کہ سب دیکھتے ہی رہ جائیں گے۔

### برائے تسخیر خلق:

شرف زہرہ یا اوج زہرہ کے وقت سفید کاغذ پر حرف ''ع'' کو ۷۰ بار مشک زعفران اور گلاب سے لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو دنیا میں عزت وشہرت بڑھے گی اور تسخیر خلق ہوگی۔ خصوصاً ڈاکٹر۔حکماء۔وکلاء۔دکاندار۔ٹرانسپورٹر حضرات خصوصی طور پر فیضیاب ہوسکتے ہیں۔

### برائے خاتمہ مخالفت ودشمن:

دشمن کو راہ راست پر لانے کیلئے مشک زعفران اور عرق گلاب کی روشنائی سے ۷۰ بار حروف ''ع'' سفید کاغذ پر لکھ کر اور ان تمام مخالفین جن کو راہ راست پر لانا ہے ان کے نام معہ والدہ لکھیں یہ کام شرف یا اوج زہرہ میں کریں دو عدد نقش تیار کریں ایک کو اپنے پاس رکھیں اور دوسرا نقش پانی کے نزدیک دفن کردیں مخالفین اور دشمن اپنی دشمنی ترک کر کے راہ راست پر آجائیں گے۔

## عملیات حروف ''ک''

### برائے حُب:

جب سیارہ شمس برج اسد میں داخل ہو تو حرف ''ک'' کو ۱۰۱ دفعہ سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران کی رنگدار سیاہی سے لکھیں اور جس کو آپ چاہتے ہیں اس کا نام معہ والدہ

# عملیات حرف "ھ"

برائے محبت:

جب سیارہ زہرہ اشرف یا اوج میں ہو تو ساعت زہرہ میں اس حرف کو نقش مخمس میں لکھیں۔ نقش کے نیچے نام طالب مطلوب ومقصود کو رکھیں۔ اب اس نقش کو محبوب کے راستے میں دفن کر دیں۔ جہاں سے وہ گزرتا ہے بس فوراً ہی محبت میں بے چین ہوگا۔ ایک منٹ کی جدائی بھی گوارہ نہ کر سکے گا۔

عزیز خلائق:

بوقت شرف یا اوج زہرہ نیک ساعت زہرہ میں اس حرف کو نقش مخمس میں تحریر کریں۔ مشک وزعفران سے لکھنا ہے۔ اس نقش کو بخور دے کر اپنے پاس رکھیں تو ہر کسی کے دل میں عزت پائے گا۔

بیماری سے نجات:

اگر اس حرف کو 6 دفعہ شرف عطارد میں لکھ کر اپنے پاس رکھیں یا کوئی بھی مریض ہو تو اس کو اپنے پاس رکھیں تو ہر کسی کے دل میں عزت پائے گا۔

بیماری سے نجات:

اگر اس حرف کو 6 دفعہ شرف عطارد میں لکھ کر اپنے پاس رکھیں یا کوئی بھی مریض ہو تو اس کو اپنے پاس رکھنے کے لئے دیں اور دوسر نقش مریض کو پینے کے لئے دیں تو تمام امراض ختم ہو جائیں گے۔

برائے دولت:

بوقت شرف عطارد اس حرف کو 6 دفعہ مشک زعفران وعرق گلاب سے لکھ کر ہاتھ کی عطارد والی انگلی میں پہنے تو مال ودولت میں دن بہ دن ترقی ہوتی رہے گی۔

اگر کوئی قمری منزل ہنعہ کے بدر پر ۱۳ گھڑی کے اندر تیرہ ہزارہ (13000) دفعہ حرف

''ذ'' کا ورد کرلے تو بے پناہ قوت مقناطیسی اس شخص میں پیدا ہو جائے گی۔ جس کسی کو بھی ایک نظر اٹھا کر دیکھے گا تو وہ مرد یا عورت کھینچتے چلے آئیں گے۔

# عملیات حرف ''ط''

**حصولِ دولت:**

شرف یا اوج مشتری کے وقت اس حرف کو نقش مثمن ۸x۸ میں لکھیں۔ پھر نقش کو بخور مشتری دے کر اپنے پاس رکھیں تو مال و دولت میں اضافہ ہوگا۔

**برائے عداوت:**

جب سیارہ مریخ حالت نحس میں ہو تو لوہے کی تختی پر اس حرف کو ۵ بار لکھ کر ان کے نیچے مخالفین کے نام لکھیں جن کو آپس میں لڑوانا ہو۔ پھر اس تختی کو زیر آتش دبا دیں۔ تو عداوت پیدا ہو جائے گی۔

**پوشیدہ راز کی آ گاہی:** ۔ جو شخص ۱۵ بار اس حرف کو ۷ سات دن تک لکھے اور اپنے پاس رکھے تو تمام رازوں کی آ گاہی غیب سے ملے گی۔ اور پوشیدہ علوم ظاہر ہونگے۔

**برائے محبت:**

اس حرف کو شرف زہرہ یا اوج زہرہ کے وقت ۴ دفعہ زعفران و عرق گلاب سے تحریر کریں۔ نیچے نام طالب و مطلوب لکھیں بعد میں موافق بخور دے کر محبوب کے پہنے ہوئے کپڑے میں لپیٹ کر سفال گلی آب نارسیدہ میں رکھ کر زیر آتش دبا دیں۔ تو محبوب محبت میں دیوانہ ہو جائے گا۔

**کانوں سے بہرہ کرنا:**

جب سیارہ عطارد حالت نحس میں ہو تو ساعت عطارد میں ۵ دفعہ لکھ کر نیچے نام دشمن مع والدہ لکھیں۔ مقصد کو واضح لکھیں۔ اب اس نقش کو دشمن کے آرام گاہ کی جگہ دبا دیں تو دشمن دونوں کانوں سے بہرہ ہو جائے گا۔

باب نمبر 21

# زبان بندی کے عملیات

اس باب میں زبان بندی برائے مخالف کے سلسلے میں کچھ مجرب عملیات پیش کئے جا رہے ہیں۔ اِن عملیات کی طاقت سے دشمن کو سزا دے سکتے ہیں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں ورنہ رجعت میں مبتلا ہو سکتے ہیں۔

اگر مخالفوں یا دشمنوں نے بلاوجہ تنگ کیا ہو۔ یا جھوٹی اور غلط گواہیاں دے رہے ہوں یا کوئی اور تکلیف دے رہے ہوں تو ان عملیات سے کام لے سکتے ہیں۔

# زبان بندی کا نایاب عمل

زبان بندی کا یہ نایاب عمل میرا کئی دفعہ آزمایا ہوا ہے۔ جو نہایت ہی زوراثر ہے۔ اگر کسی حاسد دشمن نے آپ کو بلاوجہ تنگ کیا ہوا ہے۔ یا دشمن نے کسی جھوٹے مقدمہ میں پھنسا رکھا ہے۔ یا سحر جادو کے ذریعے نقصان پہنچا رہا ہے۔ یا وہ مخالف کسی اور سے مل جل کر آپ کے خلاف عدالت میں یا کسی پڑوسی فیصلے میں جھوٹی گوائیاں دے رہا ہے یا غلط قسم کی غلط باتیں بنا کر کسی کی عزت وشہرت کو بدنام کر رہا ہے۔ یعنی وہ دشمن کسی بھی طرح اپنی حرکات سے باز نہیں آ رہا ہے تو آپ مندرجہ ذیل طریقے سے عمل کو تیار کریں۔ انشاء اللہ دشمن کی زبان کو تالا لگ جائے گا۔ اور ایک لفظ بھی خلاف نہ بول سکے گا۔ اور ذلیل وخوار ہو کر خاموش بیٹھ جائے گا۔

**طریقہ:** یہ عمل چاند یا سورج گرہن کے وقت' قمر در عقرب' یا عطارد جب حالت نحس میں ہو تو تیار کرلیں۔ صرف دو عدد نقش لکھیں۔

ایک نقش بڑی مچھلی کے منہ میں رکھ کر منہ کو سوئی سے سی کر اس مچھلی کو آب کنارے الٹا کر کے دفن کر دیں یعنی مچھلی کا منہ نیچے اور دم اوپر رہے۔

دوسرے نقش کو دشمن کے راستے میں دبا دیں جہاں سے وہ گزرتا ہے۔ دونوں نقش سیارہ رنگ کے مار کر سے لکھیں۔

نقش کو چال کے مطابق مکمل قواعد عملیات سے پُر کریں۔ ایک مثال سے نقش بھرنے کا طریقہ سمجھا دیتا ہوں۔

**مثال:**
حمید رضا بن شہربانو کی زبان بندی کرنی ہے۔

| زبان بند ہو جائے | حمید رضا بن شہربانو | احد رسص طعک لموه |
|---|---|---|
| ۵۴۴ | ۱۲۸ | ۱۶۲۵ |
| ۱۶۲۶ | ۵۴۲ | ۱۲۹ |

معکوس چال خاکی

| ۴ | ۳ | ۸ |
|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۲ | ۷ | ۶ |

**زبان بندی:**

دشمن کی زبان بند رکھنے کے سلسلے میں یہ عمل نہایت ہی زود اثر تاثیر رکھتا ہے۔ کئی دفعہ اس عمل کو میں خود آزما چکا ہوں۔ ہر دفعہ گولی جیسا اثر دکھایا۔ اگر دشمنوں نے ناجائز تنگ کر رکھا ہو تو اس عمل سے فیضیاب ہو سکتے ہیں۔ انشاء اللہ دشمن چاہے ایک ہو یا ہزار ہوں سب کی زبانیں بند ہو جائیں گی۔ اور آپ کے خلاف نہیں بولیں گے۔

**طریقہ:** جب سیارہ عطارد ھبوط، رجعت، یا جب کسی نحس سیارہ سے نظر نحس رکھتا ہو۔ تو یہ ساعت عطارد میں مکمل بخورات سے۔ منہ میں موم رکھ کر خاموش بیٹھ کر مندرجہ ذیل نقش حروف صوامت۔ کالی سیاہی سے لکھیں اور نقش کے نیچے اُن تمام افراد کے نام مع والدہ لکھیں۔ بعد ازاں ایک نقش قبرستان میں دفن کریں۔ اور ایک نقش مچھلی کے منہ میں رکھ کر دریا آب کے کنارے مچھلی کا منہ نیچے کر کے دفن کر دیں۔ تیسرا نقش کسی بڑے وزن کے نیچے دبا دیں۔ انشاء اللہ ان تمام لوگوں کی زبان بند ہو جائے گی۔

**نقش یہ ہے**

| لموه | رسص | طعک | احد |
|---|---|---|---|
| طعک | احد | لموه | رسص |
| رسص | لموه | احد | طعک |
| احد | طعک | رسص | لموه |

**چال**

| ۸ | ۱۴ | ۱۱ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۲ | ۶ | ۸ |
| ۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۵ |
| ۱۳ | ۷ | ۲ | ۱۲ |

یہاں ان تمام مخالفین کے نام لکھیں جن کی زبان بند کرنی ہو۔

## طلسماتی انگشتری برائے زبان بندی:

حروف صوامت کا یہ مجرب عمل گذشتہ کئی سالوں سے میرے سینے کا راز ہی رہا۔ مگر اس دفعہ اس عمل کو اس کتاب کی صداقت کے لئے پہلی بار منظر عام پر لا رہا ہوں۔ ایسے عملیات تو قسمت والوں کو ہی ملتے ہیں۔ اگر یہ راز سینے میں ہی مخفی رکھ کر اس فانی دنیا سے رخصت ہو جاتا تو مجھے کیا ملتا۔ میرے ضمیر نے یہ گوارہ نہیں کیا کہ یہ راز چھپا کر رکھوں دعا ہے کہ تمام پریشان لوگ اس عمل سے فیضیاب ہوں۔

یہ عمل میں خود ہی درست استخراج کر کے پیش کرتا ہوں تا کہ آپ سب اس تکلیف سے بچ سکیں۔

طریقہ: یہ مجرب طلسماتی انگشتری ہر ایک شخص کے لئے الگ الگ تیار ہوگی۔ نام کے پہلے حرف سے انگشتری کا انتخاب کرنا ہوگا۔ جب سیارہ عطارد رجعت، ہبوط، یا نحس نظرات میں ہو تو ساعت عطارد میں چاندی کی انگشتری پر کندہ کروالیں یا خود ہی لکھ لیں۔ بخورات عطارد جلا کر لکھتے رہیں۔

چال نقش




نمبرز

| ۵ | ۴ | ۳ | ۲ | ۱ |
|---|---|---|---|---|
| ھ ن ث | دم ت | ج ل ش | ب ک ر | ای ق غ |
| | ۹ | ۸ | ۷ | ۶ |
| | ط ص ظ | ح ف ض | ز ع ذ | وس خ |



نمبر 8-9 کی ایک ہی انگشتری بنے گی۔

مثلاً:۔ کسی شخص کے نام کا پہلا حرف ح ہے یا ط۔ص ظ ہے تو نمبر 8-9 والی انگشتری ہی بنے گی۔ جس میں عدد ۱۲۷۔۱۲۸۔۱۳۸۔۱۵۰ لکھا ہوا ہے۔

## زبان بندی کا مجرب جفری عمل:

اگر کسی حاسد دشمن نے آپ کو یا آپ کے کسی دوست عزیز کو ناجائز تنگ کر رہا ہے۔ عدالت میں پڑوسی فیصلوں میں جھوٹی گوائیاں دیتا ہے۔ اصل حالت یا نشے کی حالت میں آ کر گالیاں گلوچ کرتا ہے۔ اور اُس پر کوئی بھی ہدایت اثر انداز نہ ہو رہی ہو۔ تو آپ اِس عمل کی طاقت سے اُس دشمن کی زبان بندی کر دیں۔ انشاء اللہ دشمن جلد ہی راہ راست پر آ جائے گا۔ اور زبان ایسی بند ہوگی کہ قطعی آپ کے خلاف نہ بول سکے گا۔

**ترکیب:**۔ جب سیارہ زحل یا عطارد میں سے کوئی بھی ایک سیارہ نحس حالت میں ہو تب ساعت زحل یا عطارد میں سیاہ روشنائی سے نقش تیار کریں۔ لکھتے وقت بخورات ضرور جلائیں اور اپنے منہ میں موم رکھ کر لکھیں۔

پہلی سطر میں حروف صوامت کو الگ الگ تحریر کریں۔

دوسری سطر میں نام دشمن مع والدہ اور مقصد زبان بندی کو الگ الگ تحریر کریں۔

اب ان دونوں سطور کو امتزاج دے کر تیسری سطر تیار کریں پہلے ایک حرف صوامت کا بعد میں ایک حرف دوسری سطر کا۔ ایسے بار بار حروف کو رکھتے جائیں۔ اگر مقصد والی سطر کے حروف زیادہ ہوں تو حروف صوامت کو پھر شروع سے اٹھاتے جائیں یہاں تک کہ مقصد والی سطر کے حروف مکمل ہو جائیں۔ اب اِن حروف کی گنتی کریں۔ اگر تین تین یا پانچ حروف کے کلمات بن سکیں تو بنا لیں۔ نہیں تو چار حرو فی کلمات ہی بنا لیں۔ یہ کلمات نقش● کے چاروں اطراف لکھنے ہیں۔ اب جو تیسری سطر تیار کی تھی جس کے کلمات بنائے تھے ان کے اعداد قمری نکال کر مندرجہ ذیل مربع نقش کی چال سے پُر کریں۔ اب اس نقش کو لپیٹ کر کپڑے

سے پتلا انسانی بنا کر اس کے منہ زبان کی جگہ رکھ دیں پھر اس پتلے کے منہ زبان کو سی کر پتلے کا منہ نیچے اور پاؤں اوپر کر کے دشمن کے گھر یا راستے میں دفن کر دیں۔ تو دشمن کی زبان بند ہو جائے گی۔ اور وہ خاموش ہو کر ہی رہ جائے گے۔

نوٹ:۔ دشمن مرد ہو تو مرد کا پتلا۔ اگر عورت ہو تو عورت کا پتلا بنانا ہوگا۔

مثلاً:۔ (حمید رضا بن شہر بانو۔ زبان بندی)

1:۔ اح د ر س ص ط ع ک ل م و ھ

2:۔ ح م ی د ر ض ا ش ھ ر ب ا ن و ز ب ا ن ب ن د ی

3:۔ امتزاج:۔ اح ح م د ی ر د س ر ص ض ط ا ع ش ک ھ ل د م ب و ا ھ ن ا و ح ز د ب ر ا س ن ص ب ط ن ع د ک ی

کلمات یہ بنے:۔ احم۔ دیرد۔ سرصف۔ طاعش۔ کھلد۔ مبوا۔ ھناو۔ حزدب۔ راسن صبطن۔ عدکی۔ اعداد قمری ۲۲۹۶

**اجھزط**

احمم دیرد سر صض

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷۳ | ۵۸۰ | ۵۷۷ | ۵۶۶ |
| ۵۶۸ | ۵۷۵ | ۵۸۲ | ۵۷۱ |
| ۵۷۶ | ۵۶۹ | ۵۷۰ | ۵۸۱ |
| ۵۷۹ | ۵۷۲ | ۵۶۷ | ۵۷۸ |

ھناو حزدب راسن

طاعش کھلد مبوا

بستم بستم زبان حمید رضا بن شہر بانو تاکہ فلاں بن / بنت فلاں کے خلاف نہ بول سکے

چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۴ | ۱۱ | ۱ |
| ۳ | ۹ | ۱۶ | ۶ |
| ۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۵ |
| ۱۳ | ۷ | ۱۲ | ۲ |

# زبان بندی کا نایاب عمل

اگر کسی بد بخت دشمن نے آپ کو بلا وجہ تنگ کر رکھا ہے اور لوگوں کو غلط اقسام کی باتیں سُنا رہا ہو۔ اور کسی عزت دار کی عزت کو خراب کرنے۔ شہرت کو داغ دار کرنے۔ اور ایسی ناجائز اور غلط باتیں کرنے سے باز نہیں آ رہا ہو تو آپ اس عمل کی طاقت سے دشمن کی زبان

کو بند کر دیں۔ دشمن قطعی خلاف نہ بولے گا۔ حیوان کی طرح منہ بند کر کے بیٹھ جائے گا۔

ترکیب:۔

جب سورج یا چاند گرہن ہو۔ یا پھر قمر در عقرب کے وقت یا ہر جب سیارہ عطارد حالت نحس میں ہو تو ساعت عطارد میں کاغذ پر سیارہ روشنائی سے تیار کریں۔

نام دشمن مع والدہ کے اعداد۔ لفظ بندش زبان کے اعداد۔ اور حروف صوامت کے اعداد اِن تینوں کے اعداد کو جمع کر کے تین عدد نقش مثلث خاکی تیار کریں۔

1:۔ ایک نقش کو مچھلی کے منہ میں رکھ کر سی کر آپ کے کنارے مچھلی کا منہ نیچے کر کے دفن کر دیں۔

2:۔ دوسرے نقش کو طالب کچھ وقت کے لئے اپنے پاس رکھے۔

3:۔ تیسرے نقش دشمن کے گھر یا گزرگاہ میں دبا دیں۔ تو دشمن کی زبان بند ہو جائے گی۔

مثلاً:۔1:۔ نام دشمن:۔ حمید رضا بن شہر بانو......اعداد ۱۶۲۷

2:۔ مقصد:۔ بندش زبان.............................. ۴۱۶

3:۔ حروف صوامت.............................. ۵۴۳

۲۳۸۶_۱۲_۲۵۷۴_۴÷۳=۸۵۸ جواب

نقش یہ بنا

| اجهزط | | |
|---|---|---|
| ۸۶۱ | ۸۶۰ | ۸۶۵ |
| ۸۶۶ | ۸۶۲ | ۸۵۸ |
| ۸۵۹ | ۸۶۴ | ۸۶۳ |

چال

| ۴ | ۳ | ۸ |
|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۲ | ۷ | ۶ |

حمید رضا بن شہر بانو کی زبان بند ہو جائے تا کہ فلاں کے خلاف نہ بول سکے۔

باب نمبر 22

# کسی مخصوص جگہ کیلئے نکاح باندھنا

نکاح بندی کا یہ عمل بھی میرے سینے کا راز ہی تھا۔ یہ عمل بھی انتہائی تاثیر سے بھرا ہوا ہے۔ بندوق کی گولی تو خطا ہو سکتی ہے۔ لیکن یہ عمل قطعی خطا نہیں ہو سکتا۔ ایک دفعہ آزمانے کے بعد آپ خود بھی اس عمل کی تعریف کرے بغیر نہیں رہ سکیں گے۔ اس عمل سے آپ کسی بھی مخصوص جگہ نکاح کی بندش کر سکتے ہیں اور مرد و عورت کے درمیان نکاح میں خلل ڈال سکتے ہیں۔ ناجائز کسی کو تنگ کرنے کے لئے یہ عمل ہرگز نہ کریں۔ ہاں اگر کسی کی حق تلفی کر کے اور ناجائز طریقے سے یہ نکاح ہونے کا امکان ہے تو آپ یہ عمل کر کے ان مخالفین کے درمیان ہونے والے نکاح کو باندھ سکتے ہیں۔

یہ عمل ھبوط زہرہ، رجعت زہرہ، یا نحس نظرات زہرہ میں تیار کریں۔ مکمل قواعدات سے۔ مندرجہ ذیل حروف صوامت کا نقش مربع پر کر کے نیچے مکمل عزیمت میں مخالفین کے نام مع والدہ لکھ دیں صرف 2 عدد نقش تیار کریں۔ ایک نقش لپیٹ کر دیسی تالے میں رکھ کر اوپر سے چابی لگا کر بند کے کسی بھی طریقہ سے کسی بھی ایک کے گھر میں دفن کر دیں اگر آپ خود دفن نہیں کر سکے تو کسی راز دار شخص سے دفن کروا دیں۔ اگر یہ بھی ممکن نہ ہو تو آب کے کنارے پر دفن کر دیں۔ دوسرا نقش قبرستان میں کسی قدیمی قبر میں دبا دیں۔ بس فوراً ہی اثرات شروع ہو جائیں گے۔ اور ان مخالفین کے درمیان ہونے والے نکاح نہیں ہو سکے گا۔ اور ایک دوسروں سے ناراض ہو جائیں گے۔

**اجهزط**

| احد | رسص | طعک | نموہ |
|---|---|---|---|
| ۱۴۲ | ۶۴ | ۱۰۳ | ۲۳۴ |
| ۲۰۸ | ۱۲۹ | ۳۸ | ۱۶۸ |
| ۷۷ | ۵۵ | ۲۲۱ | ۹۰ |
| ۱۱۶ | ۱۹۵ | ۱۸۱ | ۵۱ |
| احد | رسص | طعک | نموہ |

بستم نکاح فلاں بن فلاں با فلاں بنت فلاں
هرگز هرگز نکاح نه شد تامن نکشائم
هیچ کس نکشائیدٗ بحق یا قابضُ

چال عقدالنکاح

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۳ | ۶ | ۱۶ |
| ۱۴ | ۸ | ۱ | ۱۱ |
| ۴ | ۱۰ | ۱۵ | ۵ |
| ۷ | ۱۳ | ۱۲ | ۲ |

قبضہ ختم ہو جائے: اگر کسی حاسد دشمن نے طاقت و دولت کے زور رآپ کی جائیداد' مکان' زمین' دکان پر ناجائز قبضہ کر رکھا ہے اور دشمن وہ قبضہ کسی بھی صورت میں ختم نہیں کر رہا ہے بلکہ زیادہ سے زیادہ اپنا فائدہ ہی لے رہا ہے اور آپ غریب اس دشمن سے مقابلہ نہیں کر سکتے ہیں تو آپ اس عمل کی طاقت سے مقابلہ کر سکتے ہیں عنقریب ہی وہ دشمن حیران پریشان بزدل ہو کر قبضہ چھوڑ کر بھاگ جائے گا اور حقدار شخص کو اپنا حق واپس مل جائے گا۔

طریقہ :۔بوقت گرہن' یا جب زحل نحس حالت میں ہو تو یہ مندرجہ ذیل حروف صوامت کا نقش مثلث خاکی سیسہ کی پلیٹ پر لکھیں۔نقش کے نیچے نام و مقصد واضح لکھ دیں۔بعد میں اس پلیٹ کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر قبر والی جگہ پر دبا دیں تو فوراً اثر ظاہر ہو گا اور قبضہ ختم ہو جائے گا مالک کو چاہیے کے حق واپس ملنے پر اس جگہ سے یہ نقش نکال لے۔یا نقش کا اثر ختم کروا دے۔ نقش یہ ہے:

اجھزط

| ۱۷۸ | ۱۸۳ | ۱۸۲ |
|---|---|---|
| ۱۸۵ | ۱۸۱ | ۱۷۷ |
| ۱۸۰ | ۱۷۹ | ۱۸۴ |

فلاں بن فلاں دشمن، قبضہ ختم کر کے بھاگ جائے اور مجھے میرا حق واپس ملے۔بحق حروف صوامت

## عقد النوم' خواب بندی برائے دشمن

خواب بندی کے سلسلے میں حروف صوامت کا یہ عمل نہایت ہی زود اثر ہے کسی ظالم جابر فرد کو سزا دینے کے لئے کہ وہ دشمن بے خوابی کا شکار ہو کر زبان درازی اور تمام حرکتوں سے باز رہے۔تو اس عمل سے کام لیں۔فوری اثر ہو گا۔

طریقہ :۔حروف صوامت کا مندرجہ ذیل نقش عقد النوم کی چال مطابق چاند یا سورج گرہن کے وقت' قمر در عقرب کے ہبوط' یا نحس حالت عطارد میں کر سکتے ہیں۔منہ میں موم رکھ کر سیاہ روشنائی سے دو عدد نقش تیار کریں۔بعد میں نقوش کو موم جامہ کر کے ایک نقش مخالف کی خواب گاہ میں دبا دیں اور دوسرا نقش کسی قبرستان یا ویران جگہ میں بھاری وزن کے

نیچے دبا دیں۔ تو اس عمل کا اثر فوراً ظاہر ہوگا ۔ اور مقصد پورا ہوگا۔ جس شخص کی خواب بندی کرنا چاہیں تو نقش کے درمیان میں اس کا نام مع والدہ تحریر کریں۔

نقش عقدالنوم یہ ہے

| ۱۳۳ | ۱۳۶ | ۱۳۴ | ۱۳۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۹ | ۱۳۴ | ۱۲۹ | ۱۴۱ |
| ۱۲۸ | ۱۴۲ | ۱۳۸ | ۱۳۵ |
| ۱۴۳ | ۱۳۱ | ۱۳۲ | ۱۳۷ |

(درمیان میں: عقدالنوم فلاں بن فلاں)

## عورت کو زناء سے باندھنا:

یہ عمل ان ناکارہ عورتوں کو باندھنے اور سزا دینے کے لئے ہے جو لطائف نفسانی کا شوق رکھتی ہیں۔ اور معاشرہ میں امن وعزت کو خراب کرتی ہیں۔ اور بدفعلی کی عادی ہیں جو اپنے حق مرد کو چھوڑ کر غیر مردوں سے ناجائز تعلقات قائم کرتیں ہیں۔ باوجود سمجھانے کے بھی کوئی عورت اس عادت بد سے باز نہ آئے تو یہ

عمل ان کو باندھنے کے لئے کافی ہے اس عمل کو کرنے کے بعد وہ عورت خاموش ہو کر بیٹھ جائے گی۔ اور اپنی ناجائز حرکات سے نفرت کرے گی اور باز آ جائے گی۔

طریقہ :۔ بوقت چاند گرہن' یا نحس حالت زہرہ میں حروف صوامت کا نقش مثلث ہندی جس کا کونہ نیچے ہے کاغذ پر سیاہ روشنائی سے لکھیں۔ اور نیچے عزیمت بھی لکھیں جس میں اس عورت کا نام مع والدہ بھی تحریر کریں نحس بخور دے کر اس کاغذ کو دیسی تالے میں رکھ کر اوپر سے چابی لگا کر تالے کو بند کر کے کسی کورے سکورے میں رکھ کر کسی دریا یا بڑی نہر کے کنارے دفن کر دیں۔ تا کہ نقش کو ٹھنڈک ملتی رہے۔ جب تک وہ تالا بند ہو کر وہاں رہے گا تو تب تک وہ عورت قطعی کسی غیر مرد سے ملاقات و فعل بد نہ کر سکے گی ۔ مثلث ہندی زنانہ ہے۔

اجهزط




چال



### لڑائی جھگڑے کو باندھنا:

یہ عمل نہایت ہی موثر و آزمودہ ہے۔ یہ عمل دو پارٹیوں میں ہونے والے لڑائی جھگڑا کو روکتا ہے خدا نہ کرے اگر گھر میں ۲۴ گھنٹے فتنہ فساد ہوتا رہتا ہے۔ میاں بیوی میں ہر وقت چوں توں ہوتی رہتی ہے یا کسی کی شادی و نکاح وغیرہ میں جھگڑا لڑائی ہونے کا امکان ہے یا کسی زمین دکان و مکان یا مال دولت پر بہت عرصے سے فتنہ فساد ہوتا چلا آ رہا ہے تو اس عمل کے ذریعے ان جھگڑوں کو روک سکتے ہیں۔ انشاءاللہ وہ جھگڑے فتنے فساد ختم ہو کر محبت شدید پیدا ہو جائے گی۔ اگر کسی دشمن حاسد نے سحر جادو کے زور پر جھگڑا وغیرہ پیدا کروایا ہوگا تو بھی لڑائی جھگڑا ختم ہو جائے گا۔

**طریقہ:** ۔ بوقت چاند یا سورگرہن' یا پھر شرف یا اوج زہرہ یا زہرہ و مشتری کی سعد نظر میں حروف صوامت کا ابجد احست کا نقش مربع مندرجہ ذیل پر کریں۔ ایک نقش بھاری وزن کے نیچے دبائیں۔ دوسرا نقش ان کے گزرگاہ میں دبا دیں۔ اگر پلا سکتے ہیں تو ایک نقش ان سب کو پلا دیں جن کے درمیان لڑائی ہوتی ہے۔ بہت ہی جلد جھگڑا لڑائی ختم ہو جائے گی۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۸ | ۳۷۵ | ۳۷۱ | ۳۸۵ |
| ۳۸۶ | ۳۸۱ | ۲۸۲ | ۳۷۰ |
| ۳۸۳ | ۳۶۹ | ۳۷۷ | ۳۸۰ |
| ۳۷۲ | ۳۸۴ | ۳۷۹ | ۳۷۴ |

فلاں بن / بنت فلاں علیٰ حُب فلاں بن بنت فلاں = لڑائی جھگڑا نفرت ختم ہو جائے۔ بحق حروف صوامت

**چال**

| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

## عامل کے عمل باندھنا

حروف صوامت کے اس عمل سے آپ کسی بھی عامل کے عمل کو بند کر سکتے ہیں۔ یہ عمل میرے سینے کا راز ہے۔ جس کو پہلی بار منظر عام پر لا رہا ہوں۔ کوئی ایسا عامل ہو جو اپنے عمل

کی طاقت پر ناجائز قسم کے اعمال کرتا ہو اور بلاوجہ لوگوں کو تنگ کرتا رہتا ہے۔ اور لوگ اس عامل سے خوف زدہ ہو چکے ہیں۔ سمجھانے کے باوجود بھی عامل اپنی حرکات سے باز نہ آئے تو اس عمل کی طاقت سے آپ عامل کا مقابلہ کر سکتے ہیں۔ عامل کا ہر عمل ختم ہو جائے گا۔ اور عامل پریشان ہو کر رہ جائے گا۔

طریقہ :۔ بوقت گرہن' یا نحس حالت عطارد میں حروف صوامت دائرہ اطفذ کے اعداد سے مندرجہ ذیل نقش سیاہ روشنائی سے لکھ کر ایک نقش عامل کو پانی شربت وغیرہ میں گھول کر پلا دیں دوسرا نقش عامل کے گھر میں دفن کر دیں۔ تیسرا نقش آب کے کنارے اور چوتھا نقش قبرستان میں دفن کر دیں۔ اس نقش کے اثر و طاقت سے عامل بے بس ہو جائیگا۔

| اجهزط | | |
|---|---|---|
| ۱۱۷۱ | ۱۱۷۷ | ۱۱۷۶ |
| ۱۱۷۹ | ۱۱۸۵ | ۱۱۷۰ |
| ۱۱۷۴ | ۱۱۷۲ | ۱۱۷۸ |

چال

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

فلاں بن فلاں عامل کا ہر عمل ختم ہو جائے بحق حروف صوامت

## عقد النظر

### "دشمن کو آنکھوں سے اندھا کرنا"

دشمن کو ایذا تکلیف دینے اور آنکھوں سے اندھا کرنے کے لئے حروف صوامت کا یہ عمل بے حد پُر تاثیر ہے۔ اگر کسی حاسد دشمن نے بلاوجہ تنگ کر رکھا ہے۔ مکان' دکان' زمین جائیداد ملکیت وغیرہ کو اپنے قبضے میں کر رکھا ہے۔ اور کسی بھی طرح سے وہ دشمن قبضہ نہیں چھوڑ رہا ہے۔ بلکہ الٹا وہ دشمن مقدمات میں پھنسانے کی کوشش کر رہا ہے۔ یا وہ مخالف بلاوجہ شادی نکاح ہونے میں رکاوٹ و پریشانیاں بڑھا رہا ہے۔ یا سحر جادو کے ذریعے نقصان پہنچا رہا ہے۔ یا کسی عزت دار شخص کی عزت و شہرت کو خراب کر رہا ہے۔ یعنی وہ مخالف بد بخت کسی بھی طرح اپنی حرکتوں سے باز نہیں آ رہا ہے۔ اور آپ جانی و مالی ہر طرح سے کمزور ہیں۔

دشمن سے مقابلے کی طاقت نہیں ہے تو آپ اس عمل کی طاقت سے دشمن کو اندھا کر سکتے ہیں۔ اس شخص کی نظر کی روشنی ختم ہو جائے گی اور وہ کچھ بھی نہ دیکھ سکے گا۔ وہ مخالف چاہے کتنا ہی طاقتور کیوں نہ ہو۔ تباہ و برباد ہو جائے گا۔

**طریقہ:۔** یہ عمل چاند یا سورج گرہن کے وقت۔ یا پھر سیارہ عطارد حالت نحس میں ہو۔ یا سیارہ شمس حالت نحس میں ہو یا پھر قمر در عقرب میں بھی کر سکتے ہیں۔

نقش مربع پُر کرنا ہے۔ جس میں حروف صوامت کے اعداد دشمن کا نام مع والدہ۔ مقصد۔ اسم الٰہی المنتقم کے اعداد پر کریں۔ اصل نام وغیرہ مقصد سب اوپر والے چار خانوں میں لکھنے ہیں۔ یہ نقش مربع ذوالکتاب کہلوائے گا۔

نقش لکھتے وقت منہ میں موم رکھ کر لکھیں۔ لکھتے وقت کسی سے بات چیت نہ کریں۔ سیاہ روشنائی سے لکھیں ٹوٹل تین عدد نقش لکھنے ہیں۔

(1) ایک نقش مخالف کے راستے یا خواب گاہ میں دبا دیں۔ (2) دوسرا نقش دو ٹھکریوں کے درمیان رکھ کر کسی اندھیرے کمرہ میں ویران جگہ میں دفن کر دیں۔ اوپر سے بھاری پتھر رکھ دیں۔ (3) تیسرا نقش قبرستان میں دفن کر دیں۔ نحس بخورات کی دھونی ضرور دیں۔ تینوں نقوش کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر بعد میں دفن کرتے ہیں۔

اس عمل کو مکمل کرنے کے ۱۳ گھنٹے بعد اثرات شروع ہو جائیں گے ۲۴ گھنٹے کے اندر مخالف آنکھوں سے محروم ہو جائیگا۔ اور اس کو کچھ نظر نہیں آئیگا۔ (ناجائز یہ عمل ہرگز نہ کریں)۔

**اجھزط**

| احد رس طعک لموہ | سلمان بن گلناز | آنکھوں سے نہ دیکھ سکے | المنتقم |
|---|---|---|---|
| ۳۸۷ | ۶۲۹ | ۵۴۴ | ۳۸۸ |
| ۶۲۸ | ۳۸۴ | ۲۹۱ | ۵۴۵ |
| ۲۹۰ | ۵۴۶ | ۶۲۷ | ۳۸۵ |

**چال**

| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |

درخت میں باندھ لیں۔تا کہ ہوا میں حرکت کرتا رہے۔تو محبوب فوراً ہی بیقرار ماہی بے آب کی طرح تڑپ تڑپ کر حاضر ہوگا۔اور اقرار الفت کرے گا۔جب تک اقرار نہ کرے گا ۔تب تک چین نہ پائے گا۔

سارا عمل ایک مثال سے سمجھا دیتا ہے۔

مثلاً:۔

نام طالب مع والدہ:۔حمید رضا بن شہر بانو

الگ حروف:۔ح م ی د ر ض ا ش ھ ر ب ا ن و

نام مطلوب مع والدہ:۔گلشن بنت فوزیہ

الگ حروف:۔گ ل ش ن ف و ز ی ھ

امتزاج:۔ح گ م ل ی ش د ن ر ف ض و ا ز ش ی ھ ھ ر گ ب ل ا ش ن ن و ف

دو حرفی جملے:۔حگ۔مل۔یش۔دن۔رف۔ضو۔از۔شی۔ھھ۔رگ۔بل۔اش۔نن۔وف۔(حروف جسم ہیں)

یہ طالب و مطلوب مع والدہ سے جسم کا ملاپ ہو گیا۔

نام طالب مع والدہ کے حرفی اعداد:۔

۸۔۴۰۔۱۰۔۴۔۲۲۰۔۸۰۰۔۱۔۳۰۰۔۵۔۲۲۰۔۲۔۱۔۵۰۔۶

نام مطلوب مع والدہ کے حرفی اعداد:۔۲۰۔۳۰۔۳۰۰۔۵۰۔۸۰۔۶۔۷۔۱۰۔ ۵۔۲۰۔۳۰۔ ۳۰۰۔۵۰۔۸۰

جمع روح ۲۸۔۷۰۔۳۱۰۔۵۴۔۲۸۰۔۲۰۶۔۸۔۳۱۰۔۱۰۔۲۲۰۔۳۲۔ ۳۰۱۔۱۰۰۔۸۶

(اعداد روح ہیں)

یہ طالب و مطلوب مع والدہ کے روح کا ملاپ ہو گیا۔

آیت حُب الگ حروف میں:۔ی ح ب و ن ھ م ک ح ب ا ل ل ھ و ا ل ذ ی ن ا م

ن وااش درح ب ال ل ھ

نام طالب مع والدہ الگ حروف میں :۔ح م ی درض اش ھ رب ان و

نام مطلوب مع والدہ الگ حروف میں :۔گ ل ش ن ف وزی ھ

مقصد محبت شدید :۔م ح ب ت ش دی د

## حروف صوامت یہ نکلے :

ح وھ م ک ح ال ل ھ وال ام واادح ال ل ھ ح م دراھ راوگ ل وھ م ح دد

اعداد قمری حروف صوامت ۸۹۹

نقطے والے حروف یہ نکلے :۔

ی ب ن ب ذ ی ن ن ش ب ی ض ش ب ن ش ن ف ز ی ب ت ش ی اعداد قمری

نقطے والے حروف ۳۴۹۷

### حروف صوامت کا نقش برائے زبان بندی محبوب

| دن ۵۴ | یش ۳۱۰ | مل ۷۰ | حگ ۲۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۴ | ۲۳۱ | ۲۲۷ | ۲۱۷ |
| ۲۱۹ | ۲۲۵ | ۲۳۳ | ۲۲۲ |
| ۲۲۶ | ۲۲۰ | ۲۲۱ | ۲۳۲ |
| ۲۳۰ | ۲۲۳ | ۲۱۸ | ۲۲۸ |
| اش ۳۰۱ | بل ۳۲ | رگ ۲۲۰ | ھھ ۱۰ |

حمیدؔ رضا بن شہر بانو کے عشق محبت میں
گلشن بنت فوزیہ بیقرار ہو کر حاضر ہو

زبان بندی — چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۴ | ۱۱ | ۱ |
| ۳ | ۹ | ۶ | ۱۶ |
| ۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۵ |
| ۱۳ | ۷ | ۲ | ۱۲ |

۷۸۶

| دن ۵۴ | یش ۳۱۰ | مل ۷۰ حگ ۲۸ |
|---|---|---|
| ۱۱۶۵ | ۱۱۷۰ | ۱۱۶۴ |
| ۱۱۶۳ | ۱۱۶۶ | ۱۱۶۸ |
| ۱۱۶۹ | ۱۱۶۱ | ۱۱۶۷ |
| اش ۳۰۱ | بل ۳۲ | رگ ۲۲۰ ھھ ۱۰ |

بادی چال

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

# خواب بندی

## ''کسی کو اپنی محبت میں بے چین کرنا''

اگر آپ کسی بھی شخص کو اپنے اوپر مہربان کرنا۔ متوجہ کرنا چاہتے ہیں۔ یعنی آپ کا تصور ہر وقت اس کی آنکھوں کے سامنے گھومتا رہے تو خواب بندی کا یہ عمل مجرب ہے۔ جس کو بھی بے خوابی کا شکار بنا کر غلط حرکتوں سے باز رکھنا چاہیں تو بوقت گرہن' ساعت عطارد میں مندرجہ ذیل عمل دو کاغذوں پر تحریر کریں۔ لکھتے وقت خاموشی ہو۔ منہ میں موم رکھ کر لکھیں ۔ جب عمل تیار ہو جائے تو بخورات دے کر سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر ایک کاغذ کو قبر میں دفن کر دیں۔ دوسرے کاغذ کو اپنی دائیں بازو میں باندھ لیں۔ فوراً مقصد ظاہر ہو گا۔

عمل:۔

**احد رسص طعک لموہ ' بحق یَاغَفُور یَاغَفُورُ**

بستم خواب وخود (نام مطلوب مع والدہ) علیٰ حُب (نام طالب مع والدہ)

باب نمبر 24

# مختلف قسم کے عملیات

اس باب میں سحر جادو۔ دماغی صلاحیت کو باندھنے حفاظت زراعت۔ حشرات الارض ۔ بیماری سے نجات کے علاوہ اور بھی بہت مجرب عملیات کو پیش کر رہے ہیں جس سے آپ کافی مدد لے سکیں گے۔

## سحر جادو کو باندھنا

سحر جادو کے نحس اثرات کو ختم کرنے اور آئندہ کیلئے سحر جادو کو باندھنے کے لئے یہ عمل اور نقش حروف صوامت انتہاہی حد درجہ تک زود اثر ہے۔ یہ عمل پہلی دفعہ آپ سب کی نظروں سے گزر رہا ہے۔ اس سے پہلے یہ عمل قطعی کسی بھی کتاب وغیرہمیں نہیں دیکھا ہوگا۔

اگر کسی پر سحر جادو کر دیا گیا ہو۔ یا کسی مکان ودکان میں سحر جادو دفن کر دیا گیا ہو۔ جس کی وجہ سے تمام اہلِ خانہ کے افراد پریشان ہو چکے ہوں۔ اور اُن سب کا مقصد ہے کہ سحر جادو کے اثرات فوراً ہی ختم ہو جائیں تو مندرجہ ذیل حروف صوامت کا مجرب نقش مربع جو کہ ابجد اوکع سے بھرا گیا ہے۔ ابجد اوکع سحر جادو کے اثرات کو باطل کرنے میں زود اثر مانا گیا ہے۔ تمام ابجدات کا باب پہلے ہی درج ہو چکا ہے۔ ابجد اوکع بھی اس میں درج ہے۔

**طریقہ:**۔ شرف عطارد کہ وقت نقش لکھ کر فریم کرا کر قبلہ کے طرف دیوار میں نقش والا فریم لگادیں۔ کیئے گئے سحر جادو کا خاتمہ ہوگا۔ اور آئندہ کیلئے حفاظت ہوگی۔

۷۸۶
المعیدُ

| ۴۲۳ | ۴۲۸ | ۴۳۴ | ۴۲۲ |
|---|---|---|---|
| ۴۲۹ | ۴۲۶ | ۴۱۹ | ۴۳۳ |
| ۴۳۰ | ۴۳۲ | ۴۳۰ | ۴۲۵ |
| ۴۳۵ | ۴۲۱ | ۴۲۴ | ۴۲۷ |

سحر جادو کا خاتمہ ہو، آئندہ حفاظت ہو

چال دفع سحر جادو

| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

## دماغی صلاحیت کو باندھنا

دشمن کے دماغ کو تکلیف دینا۔ دماغی صلاحیت کو باندھنے کے لئے یہ عمل پُر تاثیر رکھتا ہے۔

اگر کسی دشمن نے بلاوجہ آپ کو پریشان کیا ہوا ہے اور آپ کو طرح طرح کے نقصانات دے رہا ہے۔ اور آپ مال ملکیت زمین جائیداد وغیرہ کو اپنے قبضے میں کر رکھا ہے۔ اور آپ مالی وجسمانی طرح سے کمزور ہیں۔ اور اس دشمن سے مقابلہ کی ہمت نہیں رکھتے آپ اس عمل کی طاقت سے دشمن کا مقابلہ کر سکتے ہیں۔ اور دشمن کو دماغی صدمہ دے سکتے ہیں۔ یعنی دشمن کے دماغ کو باندھ لیں۔ تو دشمن کی دماغی صلاحیت بستہ ہو جائے گی۔ اور وہ پاگل بن جائے گا۔ انہوں نے اور غیروں کو بھی نہ پہچان سکے گا چاہے وہ دشمن انا کتنا ہی علاج کیوں نہ کرائے مگر درست اور صحت یاب نہیں ہو سکے گا۔ اس طرح دشمن دن بہ دن خراب حالات سے گزرتا رہے گا۔

**طریقہ:۔** سیارہ عطارد جب حالت نحس میں ہو تو یہ ساعت عطارد میں مندجہ ذیل نقش لکھ کر ایک نقش قبرستان میں اور ایک نقش دشمن کے گھر میں دفن کر دیں۔ تو دشمن کا دماغی توازن خراب ہو جائے گا جب اس کو ٹھیک کرنا چاہیں تو نقوش نکال کر آب میں ڈال دیں۔ ٹھیک ہو جائے گا۔

**وہ نقش یہ ہے**

| | | | |
|---|---|---|---|
| احد | رسص | طعک | لموہ |
| لموہ | طعک | رسص | احد |
| طعک | لموہ | احد | رسص |
| رسص | احد | لموہ | طعک |

فلاں بن/بنت فلاں کا دماغ بستہ ہو جائے دماغی صلاحیت بند ہو جائے

**چال**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

# حفاظت زراعت

## ''حشرات الارض کو باندھنا''

اگر آپ چاہتے ہیں کے آپ کی زمین فصل زراعت حشرات الارض کیڑوں مکوڑوں سے حفاظت میں رہے اور فصل کو کوئی نقصان نہ ہو تو مندرجہ ذیل حروف صوامت کا مجرب نقش مربع سعد حالت زحل میں۔ اور ساعت زحل میں سیسہ کی تختی پر لکھ کر کورے کوزے میں بند کر کے کھیت کے چاروں کونوں میں دفن کر دیں۔ چار عدد نقش لکھنے ہیں۔ ہر ایک کونے میں ایک نقش دفن کرنا ہے۔ انشاء اللہ وہ زمین فصل حشرات الارض کیڑوں مکوڑوں اور دیگر تمام آفات ارضی وسماوی سے حفاظت میں رہے گی۔ وہ نقش یہ ہے:

| لموه | طعک | رسص | احد |
|---|---|---|---|
| ۱۳۸ | ۱۲۹ | ۱۴۴ | ۱۳۲ |
| ۱۳۵ | ۱۴۱ | ۱۳۰ | ۱۳۷ |
| ۱۲۸ | ۱۳۹ | ۱۳۳ | ۱۴۳ |
| ۱۴۲ | ۱۳۴ | ۱۳۶ | ۱۳۱ |
| لموه | طعک | رسص | احد |

(دائیں اور بائیں جانب: احد رسص طعک لموه)

زراعت حفاظت میں رہے

چال

| ۱۱ | ۲ | ۱۶ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۳ | ۳ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۲ | ۶ | ۱۵ |
| ۱۴ | ۷ | ۹ | ۴ |

## تعلقات باندھنا:

یہ عمل ایسے افرادوں کے لئے ہے جو ناجائز تعلقات کے عادی ہوتے ہیں۔ جو ہر وقت بدفعلی میں مشغول ہوتے ہیں۔ اگر کسی مرد یا عورت کا آپس میں کوئی ایسا مسئلہ ہو۔ یا دو مردوں کے درمیاں ایسا مسئلہ ہو تو ان کہ ناجائز تعلقات کو باندھنے کیلئے یہ عمل مجرب ہے۔
اس عمل کو تیار کرنے کہ بعد جلد ہی ان دونوں کے درمیاں ناجائز تعلقات ختم ہو جائیں گے۔

**طریقہ:** ۔ جب سیارہ زہرہ حالت نحس میں۔ یا قمر در عقرب کے وقت سیاہ روشنائی سے مندرجہ ذیل حروف صوامت کا نقش مثلث لکھ کر نقش کو لپیٹ کر ایک بڑے تالے میں بند

کر کے اوپر سے چابی لگا کر دونوں میں سے کسی ایک کے راستے میں دفن کر دیں جہاں سے وہ گزرتے ہیں۔ یا پھر اُسی جگہ دفن کر دیں جس جگہ وہ بد فعلی کرتے ہیں۔ جلد ہی ناجائز تعلقات ختم ہو جائیں گے۔

**ابجد**

| ۴۵ | ۳۶۳ | ۱۳۵ |
| --- | --- | --- |
| ۲۲۵ | بستم فعل زناء فلاں بن فلاں و فلاں بنت فلاں بحق عزرائیل | ۳۱۸ |
| ۲۷۳ | ۱۸۰ | ۹۰ |

**چال**

| ۱ | ۸ | ۳ |
| --- | --- | --- |
| ۵ | | ۷ |
| ۶ | ۴ | ۲ |

## بندش نکاح:

نکاح بندی کے سلسلے میں یہ عمل مجرب اور جادو اثر تاثیر رکھتا ہے۔ سورج مشرق کے بجائے مغرب سے طلوع ہو سکتا ہے۔ لیکن اس عمل کا اثر قطعی فیل نہیں ہو سکتا۔ ناجائز یہ عمل کسی کو نقصان پہنچانے کے لئے ہر گز نہ کریں۔ یہ عمل ہر مرد یا عورت کے لئے کر سکتے ہیں۔ مثلاً کسی مرد کا رشتہ کسی جگہ منسلک ہو چکا ہے۔ اور بات پکی ہو چکی ہو۔ مگر کچھ عرصہ کے بعد لڑکی کے والدین اس لڑکے کو رشتہ دینے سے انکار کر رہے ہوں۔

اور قطعی مخالف بن گئے ہیں۔ اور اس لڑکی کا رشتہ کسی اور جگہ دے رہے ہوں اور یہ بات لڑکے والوں کے لئے بدنامی کا باعث ہو تو لڑکے والوں کو چاہئے کہ اس عمل کی مدد سے اس لڑکی کے نکاح کو باندھ لیں۔ یعنی بندش نکاح کر دیں تا کہ اس لڑکی کا نکاح کسی بھی اور جگہ طے نہ پا سکے اور وہ لڑکی والے والدین حیران پریشان ذلیل و خوار ہو کر ہی رہ جائیں گے۔ آخر کار آپ کو ہی رشتہ دینے کے لئے راضی ہو جائیں گے۔ اس طرح اگر لڑکی والے چاہیں تو لڑکے کا نکاح بھی بند کر سکتے ہیں۔

یہ عمل ھبوط، رجعت، یا نحس نظرات زہرہ میں کسی نحس ساعت میں تیار کریں۔ یہ عمل اگر اُس مرد یا عورت کی تصویر پر تیار کریں گے تو زیادہ پُر تاثیر ہوگا۔ اگر نقوش زیادہ بنانے ہوں

تو اُس تصویر کی فوٹو اسٹیٹ کرا کر مزید تصویریں حاصل کر سکتے ہیں۔ٹوٹل تین عدد نقوش تیار ہوں گے۔

ایک نقش مرغی کے انڈے میں اندر رکھ کر لڑکے یا لڑکی والے کے گھر میں یا راستہ میں دفن کر دیں۔(انڈہ کی زردی وسفیدی کو ضروری نکال لیں)

دوسرے نقش کو آب کے کنارے دفن کر دیں۔

تیسرا نقش کسی بھاری وزن کے نیچے دبا دیں۔

**طریقہ عمل:** جس کا نکاح باندھنا ہو اس کے نام مع والدہ کو مقصد والی سطر میں قائم کریں۔اور حروف صوامت سے امتزاج دیں۔اگر حروف صوامت کم پڑ جائیں تو دوبارہ سے شروع کریں۔شروع حروف صوامت سے کرنا ہے۔بس جتنے بھی حروف بنیں ان کا تین یا پانچ یا چار حرفی کلمات بنا کر نقش کے چاروں اطراف لکھ دیں۔پھر نقش پُر کریں قانون کے مطابق۔

**احد رسص طعک لموہ**

بسم نکاح گلشن بنت فوزیہ ہرگز نکاح نہ شود

مثلاً:۔(گلشن بنت فوزیہ) کا نکاح باندھنا ہے۔

1:۔اح در س ص ط ع ک ل م و ھ

2:۔ب س ت م ن ک اح گ ل ش ن ب

ن ت ف وزی ھ ھ رگ زن ک اح ن ھ ش ود

امتزاج:۔اب ح س دت رم س ن ص ک ط اع ح ک گ ل ل م ش

ون ھ ب ان ح ت دف دوس زص ی ط ھ ع ھ ک د

ل گ م زون ھ ک اا ح دن دھ س ش ص وط د

ٹوٹل ۶۶ حروف ہیں۔تین تین حروفی کلمات بنائیں گے۔

ابح سدت رمس نصک طاع حکگ للم شون ھبان حت دفد وسز صیط ھطھ کرل گمز ونھ کاا

حدن رھ سشص وطد

اب نقش بنانے کیلئے :۔حروف صوامت کے اعداد' مخالف کا نام مع والدہ' اور بندش نکاح کے اعداد سے نقش مربع بنے گا۔

1:۔احدرسص طعک لموہ............۵۴۳

2:۔گلشن بنت فوزیہ............۵۰۸

3:۔بندش نکاح............۴۳۵

جمع............۱۴۸۶

۱۴۸۶۔۳۹۰=۱۰۹۶÷۴ جواب ۲۷۴

ہر خانہ میں ۱۳ کا اضافہ سے نقش پُر کرنا ہے۔

**اجھزط**

ابج سدت رمس نصک طاع حکگ

| ۴۶۹ | ۳۳۹ | ۳۰۰ | ۷۳۸ |
|---|---|---|---|
| ۴۰۴ | ۲۷۴ | ۳۶۵ | ۴۴۳ |
| ۳۲۶ | ۴۵۶ | ۳۹۱ | ۳۱۳ |
| ۲۸۷ | ۴۱۷ | ۴۳۰ | ۳۵۲ |

صیط ھعھہ کرل گمزونھہ کاا

بستم نکاح گلشن بنت فوزیہ ہرگز نکاح نہ شود

چال عقدالنکاح

| ۱۶ | ۲ | ۳ | ۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱ | ۸ | ۱۴ |
| ۵ | ۱۵ | ۱۰ | ۴ |
| ۲ | ۱۲ | ۱۳ | ۷ |

# بیماری سے نجات

حروف صوامت کا یہ نقش ہر طرح کی بیماری و مرض کو ختم کرنے کے لئے نہایت ہی مجرب ہے۔خدا نہ کرے اگر کسی کو خطرناک بیماری۔ بخار درد تکلیف نے گھیر لیا ہے تو پریشان ہونے کی بجائے اس عمل سے فیض اٹھائیں چاہے ڈاکٹروں حکیموں نے کافی علاج کئے ہوں لیکن وہ امراض ختم نہ ہو رہے ہوں تو اللہ تعالیٰ کی ذات پر بھروسہ رکھ یہ نقش تیار کریں انشاء اللہ یقینی شفاء ہوگی۔

طریقہ :۔اس نقش کو شرف قمر۔شرف عطارد۔یا شرف شمس یا کسی اور نیک وقت میں

تیار کریں ۔ بہت مجبوری اور جلدی ہو تو ساعت عطارد میں ہی تیار کر لیں ۔ اگر بوقت گرہن یہ نقش محدود تعداد میں تیار کر لیں ۔ اگر بوقت گرہن یہ نقش محدود تعداد میں تیار کر کے رکھ لیں تو آئندہ بوقت مجبوری کام میں آ جائیں گے ۔ ایک نقش تو آئندہ بوقت مجبوری کام میں آ جائیں گے ۔ ایک نقش مریض کے گلے میں ڈال دیں ۔ اور دوسرا نقش کسی بھاری وزن کے نیچے رکھ دیں ۔ تو مریض جلد ہی صحت یاب ہو جائے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| حطک | ادھو | عصر | لمس |
| ۱۷۸ | ۱۸۳ | ۱۸۲ | |
| لمس | عصر | ادھو | حطک |
| ۱۸۵ | ۱۸۱ | ۱۷۷ | |
| ادھو | حطک | لمس | عصر |
| ۱۸۰ | ۱۷۹ | ۱۸۴ | |
| عصر | لمس | حطک | ادھو |

ہر قسم بیماری ،سحر جادو، آسیب نظر بد، جن، بھوت دفع ہو جائے

## فصل زراعت کو باندھنا

اگر کسی حاسد دشمن نے آپ کو ہر وقت تنگ کر رکھا ہے ۔ یا آپ کی زمین کو اپنے قبضے میں کر کے اپنا فائدہ حاصل کر رہا ہے اور وہ دشمن کسی بھی طرح اپنی حرکتوں سے باز نہیں آ رہے ہیں اور وہ دشمن اس زمین میں فصل اُگا کر اپنا فائدہ لے رہے ہیں تو آپ اس عمل کی طاقت سے اس زمین کی فصل کو باندھ لیں ۔ بس وہ دشمن چاہے کتنی ہی کوششیں کیوں نہ کر لے مگر فصل اچھی نہ ہو سکے گی ۔ تباہ و برباد ہو جائے گا ۔ چاہے کوئی بھی فصل اُگائے ہرگز ہرگز فصل پیدا نہیں ہوگی ۔ یہ عمل ناجائز عمل نہ کریں ۔

**طریقہ:** سیارہ زحل جب حالت ہبوط ، رجعت ، یا نحس نظرات میں ہو تو بہ نحس ساعت زحل میں کالی سیاہی سے کاغذ پر لکھ کر یا پھر کسی نوکدار لوہی قلم سے سیسہ پر لکھ کر کورے کوزے میں رکھ کر اس زمین کے چاروں کونوں میں دفن کر دیں ۔ چار عدد نقش لکھنے ہیں ۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۸ | ۱۸۳ | ۱۸۲ |
| حطک | ادھو | |
| ۱۸۵ | ۱۸۱ | ۱۷۷ |
| عصر | لمس | |
| ۱۸۰ | ۱۷۹ | ۱۸۴ |

# حفاظت مکان ودکان

اگر کوئی شخص چاہے کہ میرا گھر ودکان آتش زدگی سے محفوظ رہے۔اور چوری چکاری سے حفاظت میں رہے یا گولی بم بندوق جیسے واقعات سے حفاظت ملے تو مندرجہ ذیل حروف صوامت کا نقش بوقت چاند گرہن کاغذ پر سیاہ روشنائی سے لکھ کر نقش کو فریم میں بند کرا کے گھر یا دکان میں قبلہ کے طرف دیوار میں لگالیں تو مکان ودکان حفاظت میں رہے گا۔

| احد رس طعک لموہ | ۱۸۲ | ۱۸۳ | ۱۷۸ |
|---|---|---|---|
| | ۱۷۷ | ۱۸۱ | ۱۸۵ |
| | ۱۸۴ | ۱۷۹ | ۱۸۰ |
| | ہر قسم کی حفاظت ہو | | |

# رکاوٹ انزال

چاند یا سورج گرہن کے وقت زیر ناف پانی میں کھڑے ہو کر سیسہ کی تختی پر مندرجہ ذیل الفاظ حروف صوامت لکھ کر بوقت حاجت یعنی مباشرت سے پہلے اس سیسہ کی تختی کو اپنی کمر میں باندھ لیں۔بس اب آپ چاہے جتنا بھی وقت لگالیں قطعی انزال نہ ہوگا جب تھک جائیں تو تختی کو کھول کر کمر سے الگ کر دیں تو جلد ہی انزال ہو جائیگا۔وہ حروف یہ ہیں:

اح در س ص ط ع ک ل م و ھ

انزال نہ ہو۔چھٹکارا نہ ہو

# کسی کو جانے سے روکنا

**قدم بندی:** اگر کسی شخص کا محبوب اپنے عاشق کو چھوڑ کر کسی دوسرے شہر جارہا ہے۔ یا کسی شخص کا عزیز رشتہ دار اپنا گاؤں شہر چھوڑ کر کسی اور جگہ شہر یا غیر ملک منتقل ہونا چاہتا ہے یا میاں بیوی کے درمیان کوئی ایسا مسئلہ ہے۔یا کسی کی بیوی روزانہ یا جلد جلد اپنے والدین کے گھر جا کر ٹھہرتی ہو۔اور اپنے شوہر یعنی سسرال والوں کے گھر میں نہیں رُکتی ہے۔اور میاں کا مقصد یہ ہو کہ بیوی گھر سے باہر نہ جاسکے تو یہ عمل بے حد موثر ہے۔

**طریقہ:** ۔اگر کسی کو بیرون مما لک جانے سے روکنا ہے تو ابجد اطفظ سے کام لیں۔ اور اگر اندرونی ملک کے سفر پر جانے سے روکنا ہے تو ابجد اوکع سے کام لیں۔یہ کام بوقت

گرہن میں احتیاط کے طور پر پہلے سے ہی تیار کر کے اپنے پاس حفاظت سے رکھ لیں۔ تا کہ عین وقت استعمال کر سکیں۔ صرف دو عدد نقش لکھنے ہیں۔

ایک نقش گھر کے بیرونی دروازے میں دفن کر دیں۔ جہاں سے باہر جانے کا امکان ہو۔ دوسرا نقش بھاری وزن کے نیچے دبا دیں۔ جتنے بھی اشخاص ہوں ان سب کے نام مع والدہ نقش میں لکھ سکتے ہیں۔

مثلاً :۔ کوئی عاشق اپنے محبوب کو اندرونی ملک کے سفر پر جانے سے روکنا چاہتا ہے۔ تو ابجد اوکع کا نقش کام دے گا۔

نقش اوکع یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۵۶۶ | ۵۷۱ | ۵۷۰ |
| ۵۷۳ | ۵۶۹ | ۵۶۵ |
| ۵۶۸ | ۵۶۷ | ۵۷۲ |

بستم قدم فلاں تاکہ گھر سے باہر نہ جا سکے

چال خاکی

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

## مال دولت کو باندھنا

کسی دشمن نے آپ کو تنگ کر رکھا ہے۔ وہ امیر ترین شخصیت ہے۔ اور آپ غریب ہیں۔ اس دشمن نے دولت کے زور پر آپ کو پریشان کر دیا ہے جھوٹے مقدمات کر رہا ہے۔ زمین دکان مکان وغیرہ کو اپنے قبضے میں کر رکھا ہے۔ اور وہ کسی بھی طرح اپنی حرکتوں سے باز نہیں آ رہا ہے۔ تو آپ اس عمل کی طاقت سے دشمن کو دولت مال ملکیت کو تباہ و برباد کر سکتے ہیں۔ دشمن کی دولت دن بہ دن پیچھے جاتی رہے گی۔ اور آگے ترقی نہیں ہوگی۔

**طریقہ :۔** مشتری جب حالت ہبوط' رجعت' میں ہو۔ یا جب نحس نظرات میں ہو ہو تو یہ نحس ساعت مشتری میں سیسہ کی تختی پر مندرجہ ذیل نقش تیار کریں۔ نقش کے نیچے مقصد واضح تحریر کر دیں۔ ٹوٹل دو عدد نقش لکھیں ایک نقش قبرستان میں دفن کر دیں۔ اور دوسرا نقش دشمن کے گھر میں دفن کر دیں۔ تو اُس دشمن کی دولت میں ہمیشہ نقصان پڑتا رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۲ | ۲۰۷ | ۱۹۴ | احد |
| ۲۳۳ | ۱۸۱ | ۱۲۹ | رسص |
| ۱۶۸ | ۱۵۵ | ۲۲۰ | طعک |
| | | | لموہ |

دولت میں تباہی آئے، رکاوٹ پڑے آگے دولت میں ترقی نہ ہو۔ بند شود

☆☆☆☆(ختم شد)

# جعفریہ جنتری

مشہور زمانہ مقبول عام جعفریہ جنتری مکتبہ روحانیات کی جانب سے شائع کی جاتی ہے، اس جنتری میں آئمہ کرام، اطہار اہل بیت سے متعلقہ اوراد و عملیات پر روز کی عبادات اور اعمال شائع کئے جاتے ہیں۔




اس کے علاوہ سال کی اسلامی تقویم، سیارگان کی حرکات اور ان کے نتیجے میں ظاہر ہونے والے اثرات آپ کے برج کو کس طرح متاثر کرتے ہیں؟ یہ سال آپ کے لئے کیسا رہے گا؟ کس نگینے کے آپ پر کیا اثرات ظاہر ہوتے ہیں؟ آپ کو کون سا نگینہ استعمال کرنا چاہئے۔ سعد و نحس ایام کے بارے میں آگاہی۔ کس کام کی ابتدا کس دن کریں۔ آپ کا لکی نمبر اور نحس نمبر، آپ کا لکی پتھر اور نحس پتھر۔ آپ کا لکی رنگ اور نحس رنگ، آپ کا دوست اور دشمن برج وغیرہ غرض وہ تمام معلومات جو آپ ایک جنتری میں دیکھنا چاہتے ہیں، جعفریہ جنتری میں ملیں گے۔

# روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات




بحوالہ نجوم ملکی اور عالمی سیاسی حالات، موجودہ اور اہم معلومات کے علاوہ سیارہ گان کی سعد و نحس حرکات اور اس کے نتیجے میں ہونیوالے فوائد و نقصانات، شرفات اوج، ھبوط مقابلہ، قران تربیع تثلیث و تسدیس کے بارے میں آگاہی، ملک کے ممتاز روحانی کالم نگار کے قلم سے مختلف موضوعات، مضامین و تحقیقات رسالہ تحفہ روحانیات میں ہر ماہ شائع کئے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ روحانی واقعات، روحانی مشورے / علاج / یونانی ٹوٹکے بھی شامل کئے جاتے ہیں۔ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات قارئین کا پسندیدہ ماہنامہ ہے، جس کا انتظار ہر ماہ قارئین کو بے چینی سے رہتا ہے۔